هٰذَا بَیَانٌ لِّلنَّاسِ وَهُدًى وَّمَوۡعِظَةٌ لِّلۡمُتَّقِیۡنَ

یہ قرآن لوگوں کے لئے صاف پیغام اور اہل تقویٰ کے لئے ہدایت اور نصیحت ہے

# تفسیر عثمانی


ترجمہ: شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن رحمۃ اللہ علیہ

تفسیر: شیخ السلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ

تشکیل نو و اضافہ عنوانات: حضرت مولانا محمد ولی رازی صاحب

http://www.noorehidayat.org
quran@noorehidayat.org

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

# کچھ اس پی ڈی ایف کے بارے میں

سب تعریفیں اللہ سبحان وتعالیٰ کیلئے ہیں کہ جن کی عطا کردہ توفیق و ہمت سے یہ کام پایہ تکمیل کو پہنچا۔ نورہدایت سی ڈی کی ریلیز کے بعد بہت سے حضرات نے فرمائش کی کہ اگر تفسیر عثمانی پی ڈی ایف میں بھی دستیاب ہو سکے تو بہت بہتر ہو۔ مذکورہ فرمائش کی تکمیل کیلئے ترجمہ اور تفسیر تو یونی کوڈ میں موجود تھی مگر قرآنی عبارت سکین شدہ تھی اور اگر اس عبارت کو لے کر پی ڈی ایف بنائی جاتی تو سائز زیادہ ہو جاتا تھا۔ جس کا حل یہ تھا کہ مکمل فونٹ بیسڈ پی ڈی ایف بنائی جائے، مگر دستیاب یونی کوڈ قرآنی فونٹ بہت کم ہیں اور وہ بھی زیادہ تر عثمانی طرز تحریر میں ہیں۔ لہذا ایک اوپن ٹائپ عثمانی فونٹ میں ردو بدل کر کے برصغیر میں رائج قرآنی رسم الخظ کی طرز پر نورہدایت فونٹ بنایا گیا۔ جو کہ ہماری ویب سائٹ سے ڈاون لوڈ کیا جا سکتا ہے۔ الحمد للہ یہ اس وقت تک کا پہلا یونی کوڈ فونٹ ہے کہ جس میں مکمل قرآنی متن برصغیری طرز کے مطابق موجود ہے اور فونٹ مع متن مفت ڈاون لوڈ کیلئے دستیاب ہے۔

ہم اس پروجیکٹ کی راہنمائی کرنے پر حضرت مفتی ظہور احمد عباسی صاحب اور پروف ریڈنگ کیلئے حافظ عبدالشکور صاحب اور عاقب زمان صاحب کے بے حد مشکور ہیں۔

اَلۡمَالُ وَ الۡبَنُوۡنَ زِيۡنَةُ الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا ۚ وَالۡبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيۡرٌ عِنۡدَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَّ خَيۡرٌ اَمَلًا

مال اور بیٹے تو دنیا کی زندگی کی رونق و زینت ہیں۔ اور نیکیاں جو باقی رہنے والی ہیں وہ ثواب کے لحاظ سے تمہارے پروردگار کے ہاں بہت اچھی اور امید کے لحاظ سے بہت بہتر ہیں۔

گو کہ پروف ریڈنگ حددرجہ احتیاط سے کی گئی ہے پھر بھی کسی کمی کوتاہی کی صورت میں برائے کرم ہمیں quran@noorehidayat.org پر ضرور مطلع کیجئے۔

دعا ہے کہ اللہ سبحان وتعالی ہماری اس کاوش میں کمی کوتاہیوں کو معاف کرتے ہوئے قبول فرمائیں اور اسے ہم سب کیلئے دین و دنیا میں بھلائی کا ذریعہ بنائیں۔

ایڈمن www.noorehidayat.org

# تفسیر عثمانی کے ترکیبی عناصر

از محمد ولی رازی

الحمد للہ وکفیٰ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ

تفسیر عثمانی پچھلے ساٹھ برسوں سے برصغیر کی اردو تفاسیر میں ایک نہایت مقبول اور انتہائی معتبر نام رہا ہے۔ اس غیر معمولی مقبولیت کی وجہ اس تفسیر کی وہ بعض خصوصیات تو ہیں ہی جو دوسری تفاسیر میں مفقود ہیں اور جن کا مختصر ذکر ان سطور میں ان شاء اللہ آگے آئے گا لیکن میرے خیال میں اس کی اصل وجہ ان تین اکابر کا علم و فضل، اخلاص و للہیت اور کمال اور احتیاط و ادب کے ساتھ قرآن کریم کی خدمت کی دھن ہے جو اصل تفسیر عثمانی کے اجزائے ترکیبی ہیں۔ یہ تین بڑے نام حضرت شاہ عبدالقادر دہلوی، حضرت شیخ مولانا محمود حسن صاحب اور شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہم کے ہیں۔ تفسیر عثمانی کے افادیت، خصوصیات اور اہمیت کا اندازہ کرنے کے لیے اس کا تاریخی پس منظر جاننا ضروری ہے۔ اس پس منظر میں قارئین کے لیے اس تفسیر کے اصل مقام کو متعین کرنے میں سہولت ہوگی۔

## موضح القرآن:

حضرت شاہ عبدالقادرؒ کا اردو ترجمہ ""موضح القرآن"" اپنی غیر معمولی خصوصیات کی وجہ سے برصغیر کے مسلمانوں میں ""الہامی ترجمہ"" کے نام سے مشہور رہا ہے۔ اور حقیقت میں یہ قرآن کریم کا واحد ترجمہ ہے جو اردو میں پہلا با محاورہ ترجمہ ہونے کے ساتھ ساتھ قرآنی الفاظ کی ترتیب اور اس کے معانی و مفہوم سے حیرت انگیز طور پر قریب ہے۔ حضرت شاہ صاحبؒ نے اس ترجمہ کی تکمیل میں تقریباً چالیس سال جو محنت شاقہ اٹھائی ہے وہ اہل علم سے پوشیدہ نہیں ہے۔ قرآن کریم کا یہ ترجمہ اردو زبان کا ایک قیمتی سرمایہ ہے۔ جس کی حفاظت ہندوپاک کے مسلمانوں کے لیے ایک دینی فریضہ کی حیثیت رکھتی ہے۔ حضرت شیخ الہندؒ نے اس ترجمہ میں متعدد خوبیوں کا تذکرہ کرنے کے بعد تحریر فرمایا ہے۔

""حضرت ممدوح علیہ الرحمۃ کا ترجمہ جیسے استعمال محاورات میں بے نظیر سمجھا جاتا ہے ویسے ہی باوجود پابندی محاورہ، قلت تغیر اور خفت تبدل میں بھی بے مثل ہے""۔ (مقدمہ ترجمہ شیخ الہند۔ دارالتصنیف۔ کراچی)

چودہویں صدی کے آغاز تک اردو میں قرآن کریم کے متعدد ترجمے شائع ہو چکے تھے۔ ان میں بعض ترجمے بامحاورہ اور مروج زبان میں اہل علم و اہل ذہانت حضرات کے تھے۔ اور اس کے مقابلے میں بعض تراجم ایسے بھی آئے جو آزاد خیال حضرات نے کیے تھے اور جن میں گوناگوں اغلاط و مفاسد پائے جاتے تھے۔ اور ان میں قرآن کریم کے مفاہیم پر زبان کے

تقاضوں کو ترجیح دی گئی تھی آسان اور با محاورہ زبان کی وجہ سے یہ ترجمے عوام میں مقبول ہونے لگے۔

دوسری طرف حضرت شاہ عبدالقادرؒ کے ترجمے سے استفادہ عام میں کچھ دشواریاں پیش آنے لگیں اول تو یہ کہ اس ترجمے کے بعض الفاظ اور محاورات وقت گزرنے کے ساتھ یا تو متروک ہوگئے یا ان کا استعمال بہت کم ہوگیا۔

دوسری دشواری ترجمہ کی وجہ سے نہیں بلکہ طبیعتوں کی سہل پسندی کی وجہ سے پیدا ہوئی یعنی اس ترجمہ کی جو سب سے نمایاں اور ممتاز خوبی تھی کہ کم سے کم الفاظ میں قرآن کریم کے مفہوم و منشاء کی تعبیر۔ یہی خوبی ان طبیعتوں پر گراں گزرنے لگی جو غور و فکر کی عادی نہیں رہیں۔ اس وجہ سے بھی ان کا میلان ان جدید ترجموں کی طرف زیادہ ہونے لگا۔ ان ترجموں کی غلطیوں اور مفاسد سے لوگوں کو بچانے کیلئے اس وقت کے علمائے کرام کو اس بات کی شدید ضرورت محسوس ہوئی کہ ایک نیا ترجمہ سہل اور آسان اردو میں ایسا کیا جائے جو ایک طرف ان مفاسد سے بھی پاک ہو اور دوسری طرف مروجہ محاورے کے مطابق سہل اور آسان ہو۔

### ترجمہ شیخ الہند:

اس وقت کے اہل علم نے حضرت شیخ الہندؒ سے ایسا ترجمہ کرنے کی درخواست کی۔ حضرتؒ نے غور و فکر کے بعد فرمایا کہ پہلی ضرورت یعنی زبان و محاورے کی سہولت تو بعض نئے ترجموں سے پوری ہوگئی جو اہل علم و فہم حضرات نے کئے ہیں۔ البتہ یہ ترجمے ان خوبیوں سے محروم ہیں جو موضح القرآن میں موجود ہیں۔ اب اگر کوئی نیا ترجمہ کیا جائے گا تو وہ آسان اور با محاورہ تو ہو گا مگر حضرت شاہ صاحبؒ کے ترجمے کی خوبیاں کہاں سے آئیں گی؟ فرمایا کہ اب یہ اندیشہ پیدا ہوگیا ہے کہ نئے ترجموں کی موجودگی میں حضرت شاہ صاحب کی یہ بے مثال قرآنی خدمت کہیں رفتہ رفتہ معدوم ہی نہ ہو جائے۔ چنانچہ حضرت شیخ الہندؒ فرماتے ہیں۔

""اس چھان بین اور دیکھ بھال میں تقدیر الٰہی سے یہ بات دل میں جم گئی کہ حضرت شاہ صاحبؒ کا افضل و مقبول و مفید ترجمہ رفتہ رفتہ تقویم پارینہ نہ ہو جائے۔ یہ کس قدر نادانی بلکہ کفران نعمت ہے۔ اور وہ بھی سرسری عذر کی وجہ سے اور عذر بھی وہ جس میں ترجمہ کا کوئی قصور نہیں اگر قصور ہے تو لوگوں کی طلب کا قصور ہے""

اسلئے حضرت شیخ الہندؒ نے جدید ترجمہ کا ارادہ تو اسلئے نہیں فرمایا کہ حضرت شاہ عبدالقادرؒ کے ترجمہ کی حفاظت ضروری تھی۔ البتہ اس ترجمے سے استفادکرنے میں مذکورہ بالا دشواریاں تھیں انکو دور کرنے کا ارادہ فرما لیا۔ چنانچہ اس ارادے کے بارے میں آپ فرماتے ہیں۔

""اس لئے ننگ خلائق کو یہ خیال ہوا کہ حضرت شاہ صاحب ممدوح کے مبارک مفید ترجمہ میں لوگوں کو جو کل دو خلجان ہیں یعنی ایک بعض الفاظ و محاورات کا متروک ہو جانا دوسرے بعض بعض مواقع میں ترجمہ کے الفاظ کا مختصر ہونا۔ جو اصل میں تو ترجمہ کی خوبی تھی مگر بنائے زمانہ کی سہولت پسندی اور مذاق طبیعت کی بدولت اب یہاں تک نوبت آگئی کہ جس سے ایسے مفید اور قابل ترجمہ کے متروک ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ سو اگر غور و احتیاط کے ساتھ ان الفاظ متروکہ کی جگہ الفاظ مستعملہ لے لئے جائیں اور اختصار و اجمال کے موقعوں کو تدبر کے ساتھ کوئی لفظ مختصر زائد کر کے کچھ کھول دیا جائے تو پھر ان شاء اللہ حضرت شاہ صاحب کا یہ صدقہ فاضلہ بھی جاری رہ سکتا ہے۔"" (مقدمہ ترجمہ شیخ الہند)

اس للّٰہیت و اخلاص اور احتیاط و تدبر کے ساتھ حضرت شیخ الہندؒ نے مذکورہ بالا دو مقاصد سامنے رکھ کر حضرت شاہ صاحبؒ کے ترجمے موضح القرآن میں نظر ثانی اور ترمیم کا کام شروع فرما دیا۔ اور آخر ۱۳۳۶ھ میں اس عظیم خدمت کو مکمل فرمایا۔ اور اس میں بھی جس احتیاط و ادب سے کام لیا ہے وہ حقیقت میں انہی حضرات کا حصہ ہے۔ ملاحظہ فرمائیے اپنے ترجمے کے مقدمہ میں ارشاد فرماتے ہیں۔

""جس موقع پر ہم کو لفظ بدلنے کی نوبت آئی وہاں ہم نے یہ نہیں کیا کہ اپنی طرف سے جو مناسب سمجھا بڑھا دیا۔ نہیں بلکہ حضرات اکابر کے تراجم میں سے لینے کی کوشش کی ہے۔ خود موضح القرآن میں دوسری جگہ کوئی لفظ مل گیا۔ یا حضرت مولانا رفیع الدین کے ترجمے میں یا فتح الرحمن میں۔ حتی الوسع ان میں سے لینے کی کوشش کی ہے۔ ایسا تغیر جسکی نظیر مقدس حضرات کے تراجم میں نہ ہو۔ ہم نے کل ترجمہ میں جائز نہیں رکھا""۔

اللہ اکبر! ان حضرات کی بے نفسی، خوف خدا اور اپنے بزرگوں کا احترام و ادب کا یہ نمونہ کتنا مفید اور سبق آموز ہے؟ تمام تراجم میں تلاش و جستجو کی یہ محنت شاقہ اسلئے اٹھائی کہ اپنی جانب سے ایک آدھ لفظ کا اضافہ بھی گوارا نہ تھا۔ اسی اخلاص و للّٰہیت ہی کا ثمرہ ہے کہ ترجمہ شیخ الہند کو جو مقام آج حاصل ہے وہ کسی دوسرے ترجمے کو حاصل نہیں۔ اس ترجمے کو موضح القرآن سے ممتاز رکھنے کیلئے آپ نے اس کا نام ""موضح فرقان"" تجویز فرمایا تھا۔ مگر یہ ترجمۂ شیخ الہند ہی کے نام سے مشہور و معروف ہوا۔

حضرت شیخ الہندؒ نے چھ اشعار پر مشتمل ایک قطعہ میں اس ترجمہ کی تاریخ بیان فرمائی ہے۔ اس قطعہ کا آخری شعر جس سے تاریخ نکلتی ہے۔ یہ ہے۔

بے شش و پنج بگفتہ محمود     سال اُو موضح فرقان حمید

اس شعر سے تاریخ اس طرح نکلتی ہے کہ بے شش و پنج (یعنی چھ اور پانچ ۔ کل گیارہ اعداد) کم کر دیں تو "موضح فرقان حمید" کے اعداد سے سال ۱۳۳۶ھ نکل آئے گا۔

فوائد عثمانی:

یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ حضرت شاہ عبدالقادرؒ نے اپنے ترجمہ کے ساتھ کچھ مختصر حواشی بھی تحریر فرمائے تھے جن میں اختصار کے ساتھ انتہائی مفید تفسیری توضیحات شامل تھیں ۔ حضرت شیخ الہندؒ نے ترجمہ کی تکمیل کے بعد ایک اہم کام یہ بھی شروع فرمایا کہ ان حواشی کو دوبارہ اپنی زبان میں اس طرح تحریر کرنا شروع کیا کہ جہاں جہاں ضرورت سمجھی وہاں اجمال کی تفصیل فرما دی اور مفید تفسیری وضاحتوں کا اضافہ بھی فرمایا۔ لیکن حضرت شیخ الہندؒ کی حیات میں یہ کام صرف سورہ آل عمران تک ہو سکا۔ اور اس طرح تفسیری فوائد کا کام ادھورا رہ گیا۔

اس کام کی تکمیل کیلئے اللہ تعالی نے شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانیؒ کو منتخب فرمایا اور انہوں نے اپنے مشفق استاذؒ کے اس ادھورے کام کی تکمیل کا ارادہ فرمایا۔ اور انہی مقاصد کو سامنے رکھ کر نہایت ادب و احترام کے ساتھ جانفشانی سے اس کام کی طرف متوجہ ہوئے ۔ حضرت علامہ عثمانیؒ کو اللہ تعالی نے جس علم و فضل، بصیرت و حکمت اور عصر حاضر کی مزاج شناسی عطا فرمائی تھی ۔ انکے تحریر کردہ تفسیری فوائد میں جگہ جگہ ان کا اظہار ہوا۔ اور اس طرح فوائد عثمانی نے ایک ایسی مختصر مگر جامع اور عصر حاضر کی ضرورتیں پوری کرنے والی تفسیر کی جگہ لے لی ۔ جسکی مثال اردو میں موجود نہ تھی ۔ حضرت علامہ عثمانیؒ نے خاص یوم عرفہ کو وقوف عرفات کے وقت ۱۳۵۰ھ کو دیوبند میں اس کام کی تکمیل فرمائی ۔

حضرت علامہ عثمانیؒ کے تبحر علمی اور تقریر و تحریر کی سحر انگیزی کا اندازہ اہل علم ہی کر سکتے ہیں ۔ تحریک پاکستان میں علمائے کرام کی جماعت کے سرخیل حضرت علامہ عثمانیؒ ہی تھے ۔ احقر کے والد ماجد حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ حضرت عثمانی کے دست راست اور سب سے زیادہ معتمد علیہ تھے ۔

احقر کو اپنی نوجوانی میں والد ماجدؒ کے ساتھ حضرت عثمانیؒ کی خدمت میں حاضری کی سعادت کثرت سے حاصل رہی۔ اگرچہ اس بے فکری کے زمانے میں نہ حضرتؒ کے علمی مقام کا کوئی شعور تھا اور نہ اس باکمال شخصیت کے کمالات کا کوئی اندازہ۔ البتہ کراچی کے پر ہجوم جلسوں میں حضرت عثمانیؒ کی سحر انگیز تقاریر کی اہمیت کا اثر آج بھی قلب میں محسوس ہوتا ہے ۔

تفسیر عثمانی کی بعض خصوصیات:

تفسیر عثمانی کی اصل علمی خصوصیات کا اندازہ کرنا تو اہل علم کا کام ہے ۔ لیکن اسکی خصوصیات جو مجھ جیسے ایک عام

آدمی کو بھی بسہولت نظر آجاتی ہیں ۔ مندرجہ ذیل ہیں ۔

۱۔ مختصر ہونے کے باوجود قرآن کریم کے منشاء و مفہوم کی تعبیر میں اتنی جامع ہے کہ اکثر مقامات پر قرآن کریم کے طالب علم کو بڑی تفسیر سے مستغنی کر دیتی ہے ۔

۲۔ قرآن کریم کی آیات کا باہمی ربط اتنا واضح ہے کہ مسلسل ترجمہ پڑھنے والے کو کہیں ربط کی کمی کا احساس نہیں ہوتا۔

۳۔ قرآن کریم کی مختلف آیات میں جہاں جہاں ظاہری تعارض معلوم ہوتا ہے ان آیات کی طرف مراجعت کر کے رفع تعارض کی سہل تقریر کی گئی ہے ۔

۴۔ عصر حاضر میں پیدا ہونے والے اشکالات کا شافی جواب دیا گیا ہے ۔ اور اکثر مقامات پر اپنے دلنشیں انداز میں عقلی دلائل بھی مہیا کئے گئے ہیں ۔

۵۔ جن مقامات پر ایک سے زائد تفسیری آراء پائی جاتی ہیں وہاں راجح تفسیر کو ترجیحی وجوہات کے ساتھ اختیار فرمایا ہے ۔

۶۔ اہل علم کیلئے اکثر مقامات پر ایسے لطیف علمی اشارات کر دیئے گئے ہیں جن سے ان مقامات پر متوقع دشواریوں کے حل کی طرف رہنمائی ملتی ہے ۔

۷۔ زبان کی سہولت اور جدید محاورات کی مطابقت کا اتنا غیر معمولی اہتمام فرمایا کہ ساٹھ سال گزر جانے پر بھی اس تفسیر کی زبان آج کی زبان معلوم ہوتی ہے ۔

**تفسیری عنوانات کا اضافہ:**

زمانے کے ساتھ ساتھ ضرورتیں بھی بدلتی رہتی ہیں ۔ اب تک تفسیر عثمانی قرآن کریم کے حاشیے ہی پر طبع ہوتی رہی ہے ۔ اس زمانے میں طبیعتوں کی سہل پسندی اور بڑھ گئی ۔ اور حاشیوں کا رواج رفتہ رفتہ ختم ہونے لگا۔ اب تک جس انداز میں تفسیر عثمانی چھپتی رہی ہے ۔ اسکی صورت یہ ہے کہ بین السطور ترجمے میں جہاں تفسیری فائدہ دینا ہے ۔ اس کا نمبر دیدیا جاتا ہے اور پھر وہی نمبر حاشیہ پر دے کر اسکے تحت تفسیر لکھ دی جاتی ہے اور پھر صفحہ کے فوائد کا نمبر ایک سے شروع ہوتا ہے اس صورت میں قباحت یہ ہے کہ ہر صفحہ کے تفسیری فوائد کو اسی صفحہ تک محدود رکھنا اکثر ممکن نہیں ہوتا۔ اس طرح ایک آیت کا تفسیری فائدہ اگر دیکھنا ہے تو ضروری نہیں کہ وہ مضمون اسی صفحہ پر مل جائے ۔ وہ کسی اگلے صفحہ پر دیکھنا ہوتا ہے اور اس طرح استفادہ میں دشواری پیش آتی ہے ۔ دوسری قباحت یہ ہے کہ حاشیہ میں جگہ کی کمی کی وجہ سے قلم باریک ہوتا ہے اور پڑھنے والے کو ایک الجھن سی محسوس ہوتی ہے ۔ اورچونکہ اس زمانے میں اشاعت و طباعت کی سہولتوں کی وجہ سے جدید کتابیں بہت صاف

اور سہل ہوتی ہیں ۔ اس لئے اس قدیم طرز کے حاشیوں کو دیکھ کر ہی عام پڑھنے والا گھبراہٹ محسوس کرتا ہے ۔ چنانچہ خود مجھے بھی جب کبھی استفادہ کی ضرورت پیش آئی تو معارف القرآن کی آٹھ جلدوں پر مشتمل تفسیر سے استفادہ نسبتاً زیادہ آسان معلوم ہوا۔ ان وجوہات کی وجہ سے تفسیر عثمانی کی افادیت بھی متاثر ہونے لگی ۔ اب پھر یہ ضرورت پیش آئی کہ جدید تقاضوں کے مطابق اسکی نئی کتابت و طباعت ہو اور حاشیہ کی بجائے یہ تفسیری فوائد باقاعدہ تفسیر کے متن کے طور پر شائع کئے جائیں ۔

جس وقت احقر نے یہ مضمون تحریر کیا تھا برادر محترم ہمارے درمیان موجود تھے اور اس کام کی تکمیل پر بے اندازہ خوشی کا اظہار فرمایا۔ اور مجھے انعام سے بھی سرفراز فرمایا۔ تقریباً دس ماہ کی تکلیف دہ علالت کے بعد اللہ کا حکم پورا ہوا اور وہ ۱۱ اگست ۱۹۹۰ ء کو اپنے مالک حقیقی سے جا ملے ۔ انا للہ وانا الیہ راجعون اللہ تعالی انہیں وہاں اپنی رضا اور مغفرت کے انعامات سے نوازے ۔ آمین

میرے برادر محترم مولانا محمد رضی عثمانیؒ (مالک دارالاشاعت کراچی) کی ایک طویل عرصہ سے یہ خواہش تھی کہ وہ اسکے تفسیری فوائد پر عنوانات کا اضافہ کروا کے اسکو جدید طرز کے مطابق از سر نو شائع کریں ۔ میرے بھتیجے اور برادر محترم کے صاحبزادے عزیزم خلیل اشرف سلمہٗ نے شعبان ۱۴۰۴ھ کے آخر میں مجھ سے اس خواہش کا اظہار بھی کیا اور درخواست بھی کہ تفسیری عنوانات کا کام میں کر دوں ۔ اس کام کی اہمیت اور افادیت میں تو کوئی شبہ نہیں تھا لیکن اس کا کبھی وہم بھی نہیں گزرا تھا کہ مجھ جیسے بے علم و عمل آدمی کے بارے میں بھی سوچا جا سکتا ہے کہ تفسیر عثمانی کی اس علمی خدمت کی کوئی اہلیت اس میں موجود ہے ۔ پھر یونیورسٹی میں اپنی تدریسی مصروفیات کے علاوہ پچھلے تقریباً ڈھائی سال سے بائبل سے قرآن تک (اردو ترجمہ اظہار الحق) جو تین جلدوں پر مشتمل ہے اسکے انگریزی ترجمے کے کام میں مصروف تھا اور اس وقت تیسری جلد کا آغاز ہی کیا تھا۔ اسکے علاوہ بھی کچھ دوسرے تحریری کاموں میں مشغول ہونے کی وجہ سے اس نئے کام کو شروع کرنے کا کوئی تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔ لیکن ساتھ ہی یہ لالچ بھی قوت کے ساتھ دل میں پیدا ہوا کہ اگر حق تعالی شانہٗ مدد فرمائیں اور اس احقر سے قرآن کریم کی یہ خدمت ہو سکے تو یہ ایک ایسی نعمت اور سعادت ہوگی کہ جس کا تصور بھی احقر نہیں کر سکتا۔ برادر عزیز جسٹس مولانا تقی عثمانی سلمہٗ اللہ تعالی سے اس کا ذکر آیا تو انہوں نے بھی اصرار سے اس کام کی تائید کی اور اس طرح اس خدمت کیلئے کچھ ہمت پیدا ہونے لگی ۔ رمضان المبارک شروع ہوگئے اور آخر یہ ہمت ارادے کی شکل اختیار کر گئی چنانچہ ۹ رمضان المبارک ۱۲ اپریل ۱۹۸۹ء کی شب میں اللہ تعالی کی مدد کے بھروسے سے احقر نے اس کام کی ابتداء کر دی ۔ اور دوسرے تحریری کاموں کو فی الحال ملتوی کر دیا۔ اس کام کی ابتداء میں ایک طرف تو یہ خیال انتائی مسرور کن تھا کہ اس تفسیر میں جن اکابر کے نام شامل ہیں انکے نام کے

ساتھ اس سراپا خطاکار و روسیاہ کا نام بھی شامل ہوگیا تو کیا بعید ہے کہ ان حضرات کی برکت سے حق تعالیٰ شانہٗ اس احقر کے ساتھ بھی آخرت میں رحمت کا معاملہ فرما دیں اور جس طرح گندم کے ساتھ خس و خاشاک بھی اسی قیمت پر تل کر چلے جاتے ہیں اسی طرح شائد حق تعالیٰ شانہٗ ان بڑے ناموں کے ساتھ احقر کو بھی خس و خاشاک کی طرح قبول فرما لیں۔ دوسری طرف اپنی بے بضاعتی، بے علمی اور بے عملی کے پیش نظر یہ خوف بھی طاری رہا کہ اپنی نااہلی کے باوجود اس کام کی جرأت پر کہیں مواخذہ نہ جائے۔

الحمدللہ ۹ رمضان المبارک ۱۴۰۹ھ ۱۱ اپریل ۱۹۸۹ء کو شروع کر کے ۹ صفر المظفر ۱۴۱۰ھ ستمبر ۱۹۸۹ء کو پورے پانچ ماہ میں اسکی تکمیل ہوگئی۔ اگر یہ کوئی مفید کام ہوا ہے تو حق تعالیٰ شانہٗ کی دی ہوئی توفیق اور سعادت کے شکر کیلئے میرے پاس الفاظ نہیں، ورنہ میرے لئے یہ بھی بڑی کامیابی ہوگی کہ آخرت میں حق تعالیٰ شانہٗ کا یہ مواخذہ نہ ہو کہ تو نے یہ جرأت کیوں کی؟ رب اغفر وارحم وانت خیرالراحمین۔

تفسیر عثمانی میں اس وقت احقر نے جو کام کئے ہیں وہ دو ہیں۔ ایک تو یہ کہ ہر سورت کے فوائد کے نمبر مسلسل لگائے گئے ہیں اور وہی نمبر بین السطور ترجمے میں دیئے گئے ہیں۔ مثلاً سورہ بقرہ میں جتنے فوائد ہیں، جو تین سو سے زائد ہیں ان کے نمبر ایک سے شروع کر کے آخر تک مسلسل لگائے گئے ہیں۔ اس سے قرآنی آیت یا الفاظ کے متعلقہ فائدے کو دیکھنا پہلے کے مقابلے میں بہت سہل ہو جائے گا۔ دوسرا اصل کام تفسیری عنوانات قائم کرنے کا ہے اس کام کی مشکلات اور دشواریوں کا اندازہ احقر کو کام شروع کرنے کے بعد ہی ہوا۔ مثلاً ایک عام دشواری تو یہ ہی تھی کہ قرآن کریم کی ایک آیت میں متعدد مضامین ہوتے ہیں ان میں سے کس مضمون کو عنوان بنایا جائے اس کا یہ فیصلہ اکثر مقامات پر سخت دشوار ہوا۔ اسکے علاوہ بھی اس کام میں کیا نزاکتیں اور علمی دشواریاں ہیں اس کا اندازہ اہل علم کر سکتے ہیں۔ ان کا تذکرہ غیر ضروری طوالت کا سبب ہو گا۔

تفسیری عنوانات قائم کرنے کے وقت جو امور احقر کے پیش نظر رہے یا جو فوائد اور سہولتیں اس اضافے سے متوقع ہیں وہ مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ کل تفسیری عنوانات کی تعداد لگ بھگ پانچ ہزار ہے۔

۲۔ ان تفسیری عنوانات کی فہرست درحقیقت تفسیر عثمانی کا ایک تفصیلی انڈکس ہے جو خود مستقل افادہ کی چیز ہے۔

۳۔ ہر سورت کے تفسیری عنوانات پر نظر ڈالنے سے اس سورت کے مضامین سے اجمالی واقفیت چند لمحوں میں حاصل

ہو جاتی ہے۔

۴۔ احقر نے عنوانات قائم کرنے کے وقت حضرت مولانا عثمانیؒ کے فوائد ہی کو بنیاد بنایا ہے اور اس پر سختی سے عمل کیا ہے مثلاً قرآن کے ظاہری الفاظ سے ایک عنوان بظاہر متعین معلوم ہوتا ہے مگر تفسیر میں اس طرف التفات نہیں کیا گیا تو تفسیر ہی کے مطابق عنوان اختیار کیا گیا ہے۔

۵۔ ایک تفسیری فائدے میں اگر ایک سے زائد مضامین بیان ہوئے ہیں تو اس موقع کے مناسب اگر تفسیر میں واضح طور پر کسی ایک مضمون پر زور ہے تو وہاں اسی مضمون کو عنوان بنایا گیا ہے۔

۶۔ بعض تفسیری فوائد میں حضرت علامہؒ نے طویل کلام کیا ہے۔ اس میں اگر کوئی اہم علمی نکتہ یا کوئی مفید مضمون آیت کی تفسیر کے ذیل میں آگیا ہے تو اس جگہ کوئی نیا نمبر لگائے بغیر ایک نیا عنوان قائم کر دیا گیا ہے۔ اسلئے یہ ضروری نہیں کہ ایک فائدہ کا صرف ایک ہی عنوان ہو۔

۷۔ قصص اور واقعات کی تکرار میں اکثر مقامات پر قرآن کریم نے کہیں کہیں معمولی فرق کیا ہے۔ مثلاً حضرت موسیٰ، حضرت نوحؑ اور دوسرے انبیاء علیہم السلام کے واقعات مختلف جگہوں پر بار بار آئے ہیں۔ ان میں جہاں کوئی نئی تفصیل یا نئی اطلاع موجود ہے اسکے عنوان میں شامل کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس طرح واقعات کی مختلف تفصیلات فہرست مضامین سے آسانی سے معلوم کی جا سکتی ہیں۔

۸۔ یہ اہتمام نہیں کیا گیا کہ صرف ان تفسیری فوائد پر عنوان لگایا جائے جنکی عبارت کچھ طویل ہو، بلکہ اگر کسی جگہ صرف ایک سطر کا فائدہ ہے اور اس کا مضمون عنوان کا متقاضی ہے تو وہاں بھی عنوان قائم کر دیا گیا ہے۔

۹۔ حتی الوسع احتیاط کے باوجود اس کام میں بہت جگہوں پر احقر سے سہو و خطا کا صدور یقینا ہوا ہو گا۔ اسکے لئے درخواست ہے کہ احقر کو یا ناشر کو ان مقامات کی نشاندہی فرما دیں تو انکو آئندہ طباعت میں درست کر لیا جائے۔ آخر میں بارگاہ رب العالمین میں دست بدعا ہوں کہ وہ اس حقیر کوشش کو قبول فرما کر اسکو پڑھنے والوں کیلئے مفید اور احقر کیلئے دین و دنیا کا سرمایہ بنا دے۔ آمین۔

محمد ولی رازی

۴۲۷۔بی اشرف منزل۔ گارڈن ایسٹ کراچی نمبر ۵

مورخہ یکم ربیع الاول ۱۴۱۰ھ ۳ اکتوبر ۱۹۸۹ء

# شیخ العالم المعرف بہ شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسنؒ کی مختصر سوانح حیات

قرآن کریم کا پیش نظر اردو ترجمہ شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسن اسیر مالٹا کا ہے۔ حضرت شیخ الہندؒ نے شاہ عبدالقادرؒ کے اردو ترجمے کو بامحاورہ اپنے دور کی روزمرہ زبان میں ڈھال کر مرتب کیا ہے۔ لہذا اس ترجمہ کلام پاک کے سلسلہ میں شیخ الہند کی مختصر سوانح عمری پیش کی جاتی ہے۔

**پیدائش:**

شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسنؒ ١٢٦٨ھ میں بریلی میں پیدا ہوئے۔ ان ایام میں یہاں پر آپکے والد ماجد جناب مولانا ذوالفقار علیؒ صاحب بحثیت ڈپٹی انسپکڑ مدارس مقیم تھے۔ آپ کا اصلی وطن دیوبند ضلع سہارنپور ہے۔

**تعلیم اور اساتذہ:**

آپ نے قرآن پاک میانجی منگلوری سے پڑھا۔ فارسی کی ابتدائی کتابیں مولانا عبدالطیف صاحبؒ سے پڑھیں۔ کتب فارسی کی تکمیل اور عربی کی ابتدائی کتابیں اپنے چچا مولانا مہتاب علی صاحبؒ سے پڑھیں۔ ١٥ محرم ١٢٨٣ھ میں دارالعلوم دیوبند کا افتتاح ہوا تو آپ اسکے سب سے پہلے طالب علم ہوئے اور سب سے پہلے استاد ملا محمودؒ مقرر ہوئے۔ ١٢٨٦ء میں صحاح ستہ کی کتابیں بانی دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ سے پڑھیں، حدیث میں آپ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب مدرس اول دارالعلوم دیوبند کے بھی شاگرد رہے۔ ١٩ ذیقعد ١٢٩٠ھ کو سند فراغ حاصل کی۔

**تدریسی خدمات:**

آپ نے ١٢٨٨ھ سے دارالعلوم دیوبند میں مدرس چہارم کی حیثیت سے تدریسی خدمات کا آغاز فرمایا اور ١٣٠٥ھ میں صدر مدرس یعنی شیخ الحدیث کے درجہ پر فائز ہوئے۔ آپ ١٢٨٩ھ تا ١٣٠٥ھ یعنی ١٦ سال تک بحثیت مدرس خدمات انجام دیتے رہے۔ ١٣٠٥ھ سے ١٣٣٣ھ تک شیخ الحدیث کی حیثیت سے بحسن و خوبی طلباء دارالعلوم کو فیضیاب فرماتے رہے۔ ٤٤ سال کی اس مدت میں ہزاروں تشنگان علم نے آپ کے فیوض سے سیراب ہوکر دنیا کے کونہ کونہ میں علم کی شمعیں روشن کیں۔

**سیاسی زندگی:**

ایک طرف آپکی زندگی کا مقصد اشاعت دین تھا تو دوسری طرف آپ آزادی ہند کے دل و جان سے خواہاں تھے

یعنی آپ چاہتے تھے کہ ہندوستان سے انگریز کا تسلط ختم کیا جائے۔ جنگ بلقان ۱۳۲۹ھ تا ۱۳۳۰ھ میں آپ نے بڑھ چڑھ کر ترکوں کی مدد کی اور کافی رقم چندہ کی شکل میں اکٹھی کر کے انکو بھیجی۔ یہاں تک کہ دارالعلوم کے طلباء اور اساتذہ کو بھی اس کام میں مصروف کر کے کچھ دنوں کیلئے مدرسہ بند کر دیا۔

آپ کی ذات علم و سیاست کی محور تھی، ۱۳۲۷ھ میں آپ نے جمعیۃ الانصار کی بنیاد ڈالی جس کے امیر آپ اور مولانا عبیداللہ صاحبؒ سندھی سیکرٹری مقرر ہوئے۔ اسکے اجلاس اپریل ۱۳۲۹ھ میں بمقام مرادآباد ۱۳۳۰ھ میں بمقام میرٹھ اور ۱۳۳۱ھ میں بمقام شملہ منعقد ہوئے۔ ان اجلاسوں کی ہندوستان میں دھوم مچ گئی۔ اور حکومت برطانیہ بھی چونک پڑی، آپ نے سلاطین اسلام کو متحد کر کے ہندوستان پر حملہ کرنے کی اسکیم بھی تیار کی اور مولانا عبیداللہ سندھیؒ کو کابل روانہ کیا تاکہ اس کو عملی جامہ پہنایا جائے اور خود حجاز مقدس تشریف لے گئے۔ وہاں پر غالب پاشا، انور پاشا اور ترکی کے دیگر وزرأ کو اسکیم سے آگاہ کیا۔

## اسیری مالٹا اور تکمیل ترجمہ قرآن کریم:

آپ اپنی اسکیم سے آگاہ کرنے کیلئے خود ترکی جانے کا عزم رکھتے تھے مگر طائف میں آپکو گرفتار کرا دیا گیا۔ ۱۸ ربیع الاول ۱۳۳۵ھ بروز جمعہ کسی انسپکٹر کی نگرانی میں روانہ کر کے ۲۷ ربیع الاول ۱۳۳۵ھ کو مالٹا پہنچائے گئے۔ آپ پر بغاوت کے الزام میں مقدمہ چلایا گیا اور ۱۳۳۵ھ میں مالٹا ہی میں قید کر دیا گیا۔ آپ ۲۹ ربیع الاول ۱۳۳۵ھ کو مالٹا پہنچے اور شوال ۱۳۳۵ھ سے ترجمہ کلام پاک کا سلسلہ شروع کیا۔ اس طرح دو شوال ۱۳۳۶ھ کو ایک سال کی قلیل مدت میں اسکی تکمیل ہوئی۔ سورہ نساء تک تفسیری حواشی بھی انہی ایام میں لکھے گئے۔ چند سال بعد رہائی ہوئی اور ۱۳۳۸ھ کو دیوبند پہنچ کر تحریک خلافت میں زور و شور سے حصہ لیا۔

## وفات:

ہندوستان میں تحریک خلاف اور حریت کے شعلے بھڑک رہے تھے اسی دوران آپ جامعہ ملی کا سنگ بنیاد رکھنے کیلئے علی گڑھ تشریف لے گئے۔ واپسی میں سخت بیمار ہو گئے اور دہلی پہنچے۔ جہاں پر ڈاکٹر مختار احمد انصاری نے علاج کیا، آرام ہوا تو ملیریا کے عارضہ میں مبتلا ہو گئے اور ۱۸ ربیع الاول ۱۳۳۹ھ کو دہلی میں داعی اجل کو لبیک کہا۔ انا للہ وانا لیہ راجعون۔

## شاگرد:

ویسے تو آپ سے ہزاروں طلباء کو شرف تلمذ حاصل ہوا لیکن ان میں استاد الاستاد حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ، حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحبؒ کشمیری، حضرت مولانا حبیب الرحمن صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند، حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدنیؒ، حضرت مولانا عبیداللہ صاحبؒ سندھی، مفتی اعظم ہند، حضرت مولانا محمد کفایت اللہ صاحبؒ

شاہجہانپوری ثم دہلوی، شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ، حضرت مولانا مرتضی حسن صاحب چاندپوریؒ، حضرت مولانا ثناء اللہ صاحبؒ امرتسری اور حضرت مولانا عزیز گل صاحب کاکا خیلی وہ قابل ذکر ہستیاں ہیں جنکے فیوض آج بھی عالم اسلام میں جاری و ساری ہیں۔

# شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانیؒ کی مختصر سوانح حیات

شیخ الہند نور اللہ مرقدہٗ کے اردو ترجمہ پر علامہ شبیر احمد عثمانیؒ نے تفسیری حواشی تحریر فرمائے ہیں جنکو تفسیر عثمانی کے نام سے بھی موسوم کیا جا سکتا ہے۔ اسکی مقبولیت کا اندازہ اس سے ہوتا ہے کہ قرآن کریم کے یہ نسخے ہزاروں کی تعداد میں ہندوپاک میں شائع ہو چکے ہیں۔ اور ان شاء اللہ یہ صدقہ جاریہ قیامت تک قائم و دائم رہے گا۔ آپکی مختصر سوانح عمری پیش کی جاتی ہے۔

**پیدائش:**

آپ ۱۰ محرم ۱۳۰۵ھ میں بمقام بجنور پیدا ہوئے۔ جہاں پر آپکے والد جناب مولانا فضل الرحمن صاحبؒ ڈپٹی انسپکٹر مدارس تھے۔

**نام اور سلسلہ نسب:**

آپ کا نام انکے والد صاحب نے فضل اللہ رکھا اور بعد میں گھر والے شبیر احمد کہنے لگے جو غالباً عشرہ محرم میں پیدائش کی نسبت سے ہو گا۔ آپ اسی نام سے مشہور و معروف ہوئے۔ آپ کا شجرہ نسب حضرت عثمان غنیؓ سے تینتالیس ویں پشت میں ملتا ہے مفتی اعظم ہند حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمن صاحبؒ اور حضرت مولانا حبیب الرحمن صاحبؒ مہتمم دارالعلوم دیوبند آپکے علاقی بھائی تھے۔

**تعلیم اور اساتذہ:**

آپکی تعلیم کا آغاز ۱۳۱۲ھ میں جناب حافظ محمد عظیم صاحبؒ سے ہوا۔ آپ نے ان سے اردو کی ابتدائی کتابیں پڑھیں فارسی کی تعلیم ۱۳۱۴ھ میں منشی منظور احمد صاحبؒ اور مولانا محمد یسین صاحبؒ صدر مدرس شعبہ فارسی دارالعلوم دیوبند والد ماجد حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہٗ مفتی اعظم پاکستان سے حاصل کی۔ عربی تعلیم ۱۳۱۹ھ میں دارالعلوم دیوبند ہی میں شروع کی جہاں پر آپکے اساتذہ میں مولانا غلام رسول صاحبؒ، مولانا حکیم محمد حسن صاحبؒ اور بالخصوص حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ صاحب تھے۔ ۱۳۲۵ھ میں دورہ حدیث درجہ اول میں پاس کر کے سند فراغت حاصل کی۔

تدریسی خدمات:

ویسے تو آپ دوران تعلیم ہی میں طلباء کو پڑھایا کرتے تھے مگر باقاعدہ پڑھانے کی ابتداء ۱۳۲۵ھ میں دارالعلوم دیوبند میں ہوئی۔ ۱۳۲۶ھ میں مدرسہ عالیہ فتح پوری دہلی میں صدر مدرس کی حیثیت سے دہلی تشریف لے گئے ۱۳۲۸ھ میں مجلس شوریٰ دارالعلوم دیوبند کے اصرار پر آپ دوبارہ دیوبند تشریف لے آئے۔ ۱۳۴۸ھ میں آپ جامعہ اسلامیہ ڈابھیل ضلع سورت تشریف لے گئے اور وہاں تفسیر و حدیث کا درس دیتے رہے۔ ۱۳۵۲ھ میں حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحبؒ کشمیری کی وفات کے بعد آپ شیخ الحدیث کے عہدہ پر فائز ہوئے۔ ۱۳۵۴ھ میں اراکین دارالعلوم دیوبند کے اصرار پر صدر مہتمم کی حیثیت سے اعزازی خدمات انجام دیتے رہے۔ ۱۳۶۲ھ میں دارالعلوم سے علیحدگی اختیار فرمائی اور ڈابھیل والوں کی درخواست پر دوبارہ ڈابھیل تشریف لے آئے۔

سیاسی زندگی:

شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانیؒ متبحر عالم، فقیہ، محدث و مفسر ہونے کے ساتھ ساتھ اعلیٰ درجہ کے سیاسی رہنما بھی تھے۔ درس وتدریس ہی کے ساتھ آپ نے اپنی سیاسی سرگرمیاں بھی جاری رکھیں۔ آپ کو تحریر و تقریر کا خداداد ملکہ حاصل تھا۔ آپ نے ۱۳۲۹ھ سے ۱۳۳۱ھ تک جمعیۃ الانصار کے جلسوں میں تقریریں کیں اور مقالے پڑھے۔ تحریک خلافت کے دوران جمعیۃ العلماء ہند کے اکثر جلسوں میں تقریریں کیں۔ اور ملکی و مذہبی خدمات انجام دیں۔ ۱۳۳۹ھ میں اپنا مقالہ ترک موالات، جمعیۃ العلماء ہند کے اجلاس میں پڑھا جو آپ کا علمی شاہکار تھا۔ آپ ۱۳۳۸ھ سے ۱۳۶۶ھ تک جمعیۃ العلماء ہند میں شریک رہے۔ ۱۳۶۶ھ میں مسلم لیگ میں شریک ہو کر تحریک پاکستان کو زبردست تقویت پہنچائی۔ آپ نے اپنی تحریروں، تقریروں اور خطبوں کے کے ذریعہ مسلم لیگ میں جان ڈال دی۔ قیام پاکستان میں مولانا عثمانیؒ کا بڑا ہاتھ ہے۔ ۱۳۶۶ھ میں سرحد ریفرنڈم کے سلسلہ میں آپ نے اپنے شاگرد علماء کے ذریعہ اہل سرحد کو پاکستان کے حق میں ہموار کیا جسکے نتیجے میں اہل سرحد نے پاکستان میں شمولیت کا فیصلہ کیا۔ قائد اعظم کے بعد آپ ہی کی کوششوں کے نتیجہ میں ۱۴ رجب ۱۳۶۶ ھ کو قیام پاکستان کا اعلان ہوا۔ اور ۲۷ رمضان المبارک ۱۳۶۶ھ شب قدر میں پاکستان معرض وجود میں آیا۔

آپ ۱۳۶۹ھ کو تقریبات پاکستان میں شریک ہونے کیلئے دیوبند سے کراچی پہنچ گئے تھے۔ قائد اعظم نے رسم پرچم کشائی آپ ہی کے دست مبارک سے کرائی اور پاکستان کی دستور ساز اسمبلی کا افتتاح بھی آپ ہی نے فرمایا۔ آپ ہی کی کوششوں سے دستور ساز اسمبلی میں قرارداد مقاصد پاس ہوئی۔

انتقال:

آپ ۱۳۶۹ھ کو وزیر اعظم بہاولپور کی درخواست پر جامعہ اسلامیہ بہاولپور کے افتتاح کیلئے تشریف لے گئے۔ ۲۱ صفر کی شب کو بخار ہوا اور صبح تک طبیعت ٹھیک ہو گئی۔ لیکن ۹ بجے صبح سینہ میں تکلیف ہو گئی اور ۲۱ صفر ۱۳۶۹ھ بروز منگل ۱۱ بجکر ۴۰ منٹ پر ۶۴ سال ا ماہ ۱۲ یوم کی عمر میں آپ نے داعی اجل کو لبیک کہا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

# رموز اوقاف قرآن مجید

ہر زبان کے اہل زباں جب گفتگو کرتے ہیں تو کہیں ٹھہر جاتے ہیں ، کہیں نہیں ٹھہرتے ۔ کہیں کم ٹھہرتے ہیں، کہیں زیادہ اور اس ٹھہرنے اور نہ ٹھہرنے کو بات کے صحیح بیان کرنے اور اس کا صحیح مطلب سمجھنے میں بہت دخل ہے ۔ قرآن مجید کی عبارت بھی گفتگو کے انداز میں واقع ہوئی ہے ۔ اسی لئے اہل علم نے اس کے ٹھہرنے نہ ٹھہرنے کی علامتیں مقرر کر دی ہیں، جن کو رموز اوقاف قرآن مجید کہتے ہیں ۔ ضروری ہے کہ قرآن مجید کی تلاوت کرنے والے ان رموز کو ملحوظ رکھیں اور وہ یہ ہیں:

۝ جہاں بات پوری ہو جاتی ہے، وہاں چھوٹا سا دائرہ لگا دیتے ہیں ۔ یہ حقیت میں گول (ت) جو بصورت (ۃ) لکھی جاتی ہے ۔ اور یہ وقف تام کی علامت ہے یعنی اس پر ٹھہرنا چاہیئے، اب (ۃ) تو نہیں لکھی جاتی ۔ چھوٹا سا دائرہ ڈال دیا جاتا ہے ۔ اسکو آیت کہتے ہیں ۔ دائرہ پر اگر کوئی اور علامت نہ ہو تو رک جائیں ورنہ علامت کے مطابق عمل کریں ۔

ۀ یہ اس بات کی علامت ہے کہ اس موقع پر غیر کوفیین کے نزدیک آیت ہے ۔ وقف کریں تو اعادہ کی ضرورت نہیں ۔ اس کا حکم بھی وہی ہے جو دائرہ کا ہے ۔

م وقف مطلق کی علامت ہے ۔ اس پر ٹھہرنا چاہیئے ۔ یہ علامت وہاں ہوتی ہے جہاں مطلب تمام نہیں ہوتا اور بات کہنے والا ابھی کچھ اور کہنا چاہتا ہے ۔

ج وقف جائز کی علامت ہے ۔ یہاں ٹھہرنا بہتر اور نہ ٹھہرنا جائز ہے ۔

ز علامت وقف مجوّز کی ہے ۔ یہاں نہ ٹھہرنا بہتر ہے ۔

ص علامت وقف مرخص کی ہے ۔ یہاں ملا کر پڑنا چاہیئے لیکن اگر کوئی تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے ۔ معلوم رہے کہ (ص) پر ملا کر پڑھنا (ز) کی نسبت زیادہ ترجیح رکھتا ہے ۔

صلے الوصل اولیٰ کا اختصار ہے ۔ یہاں ملا کر پڑھنا بہتر ہے ۔

ق قبل علیہ الوقف کا خلاصہ ہے ۔ یہاں ٹھہرنا نہیں چاہیئے ۔

صل قد یوصل کا مخفف ہے۔ یہاں ٹھہرا بھی جاتا ہے اور کبھی نہیں۔ بوقت ضرورت وقف کر سکتے ہیں۔

قف یہ لفظ قِف ہے ۔ جس کے معنی ہیں ٹھہر جاو۔ اور یہ علامت وہاں استعمال کی جاتی ہے، جہاں پڑھنے والے کے ملا کر پڑھنے کا احتمال ہو۔

سکتۃ سکتہ کی علامت ہے۔ یہاں کسی قدر ٹھہرنا چاہیئے مگر سانس نہ ٹوٹنے پائے۔

وقفۃ لمبے سکتہ کہ علامت ہے۔ یہاں سکتہ کی نسبت زیادہ ٹھہرنا چاہیئے لیکن سانس نہ توڑیں۔ سکتہ اور وقفہ میں یہ فرق ہے کہ سکتی میں کم ٹھہرنا ہوتا ہے، وقفہ میں زیادہ۔

لا لا کے معنی نہیں کے ہیں۔ یہ علامت کہیں آیت کے اوپر استعمال کی جاتی ہے اور کہیں عبارت کے اندر۔ عبارت کے اندر ہو تو ہرگز نہیں ٹھہرنا چاہیئے۔ آیت کے اوپر ہو تو اختلاف ہے۔ بعض کے نزدیک ٹھہرنا چاہیئے بعض کے نزدیک نہیں ٹھہرنا چاہیئے لیکن ٹھہرا جائے یا نہ ٹھہرا جائے اس سے مطلب میں خلل واقع نہیں ہوتا۔

ک کذلک کا مخفف ہے، اس سے مراد ہے کہ جو رمز اس سے پہلی آیت میں آچکی ہے، اس کا حکم اس پر بھی ہے۔

∴ یہ تین نقاط والے دو وقف قریب قریب آتے ہیں۔ ان کو معانقہ کہتے ہیں۔ کبھی اس کو مختصر کر کے (مع) بھی لکھ دیتے ہیں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ دونوں وقف گویا معانقہ کر رہے ہیں۔ ان کا حکم یہ ہے کہ ان میں سے ایک پر ٹھہرنا چاہیئے دوسرے پر نہیں۔ ہاں وقف کرنے میں رموز کی قوت اور ضعف کو ملحوظ رکھنا چاہیئے۔

| اٰیاتها ۷ | سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَکِّیَّةٌ ۵ ١ | رکوعها ١ |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع الله کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے [١]

| | |
|---|---|
| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ﴿١﴾ | سب تعریفیں الله کے لئے ہیں [٢] جو پالنے والا سارے جہان کا [٣] |
| اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ﴿٢﴾ | بے حد مہربان نہایت رحم والا |
| مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ؕ﴿٣﴾ | مالک روز جزا کا [٤] |
| اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ؕ﴿٤﴾ | تیری ہی ہم بندگی کرتے ہیں اور تجھی سے مدد چاہتے ہیں [٥] |
| اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ﴿٥﴾ | بتلا ہم کو راہ سیدھی ۔ |
| صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ۬ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَ لَا الضَّآلِّيْنَ ﴿٧﴾ ع ١ | راہ ان لوگوں کی جن پر تو نے فضل فرمایا [٦] جن پر نہ تیرا غصہ ہوا اور نہ وہ گمراہ ہوئے [٧] |

١۔ رحمن اور رحیم دونوں مبالغے کے صیغے ہیں اور رحمن میں رحیم سے زیادہ مبالغہ ہے ترجمہ میں، ان سب باتوں کا لحاظ ہے ۔

٢۔ ہر تعریف الله کی ہے: یعنی سب تعریفیں عمدہ سے عمدہ اول سے آخر تک جو ہوئی ہیں اور جو ہوں گی خدا ہی کو لائق ہیں ۔ کیونکہ ہر نعمت اور ہر چیز کا پیدا کرنے والا اور عطا کرنے والا وہی ہے خواہ بلاواسطہ عطا فرمائے یا بالواسطہ جیسے دھوپ کی وجہ سے اگر کسی کو حرارت یا نور پہنچے تو حقیقت میں آفتاب کا فیض ہے ۔ شعر۔ حمد را با تو نسبتے ست درست بر در ہر کہ رفت بر درتست ۔ تو اب اس کا ترجمہ کرنا کہ (ہر طرح کی تعریف خدا ہی کو سزا وار ہے) بڑی کوتاہی کی بات ہے جس کو اہل فہم خوب سمجھتے ہیں ۔

٣۔ عالمین کے معنیٰ: مجموعہ مخلوقات کو عالم کہتے ہیں اور اسی لئے اس کی جمع نہیں لاتے۔ مگر آیت میں عالم سے مراد ہر جنس (مثلاً عالم جن، عالم ملائکہ، عالم انس وغیرہ وغیرہ)۔ اس لئے جمع لائے تاکہ جملہ افراد عالم کا مخلوق جناب باری ہونا خوب ظاہر ہو جائے۔

٤۔ اس کے خاص کرنے کی اول وجہ تو یہی ہے کہ اس دن بڑے بڑے امور پیش آئیں گے ایسا خوفناک روز نہ پہلے ہوا نہ آگے کو ہو دوسرے اس روز بجز ذات پاک حق تعالیٰ کے کسی کو ملک و حکومت ظاہری بھی تو نصیب نہ ہوگی لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ ؕ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ

٥۔ صرف اللہ سے استعانت: اس آیت شریفہ سے معلوم ہوا کہ اس کی ذات پاک کے سوا کسی سے حقیقت میں مدد مانگنی بالکل ناجائز ہے ہاں اگر کسی مقبول بندہ کو محض واسطہ رحمت الہی اور غیر مستقل سمجھ کر استعانت ظاہری اس سے کرے تو یہ جائز ہے کہ یہ استعانت درحقیقت حق تعالیٰ ہی سے استعانت ہے۔

٦۔ اہل انعام اور اہل غضب: جن پر انعام کیا گیا وہ چار فرقے ہیں نبیین و صدیقین و شہداء و صالحین کلام اللہ میں دوسرے موقع پر اس کی تصریح ہے اور الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ سے یہود اور ضالین سے نصاریٰ مراد ہیں۔ دیگر آیات و روایات اس پر شاہد ہیں اور صراط مستقیم سے محرومی کل دو طرح پر ہوتی ہے۔ عدم علم یا جان بوجھ کر کوئی فرقہ گمراہ ان دو سے خارج نہیں ہو سکتا سو نصاریٰ تو وجہ اول میں اور یہود دوسری میں ممتاز ہیں۔

٧۔ قرآن میں سورہ فاتحہ کی حیثیت: یہ سورت خدا تعالیٰ نے بندوں کی زبان سے نازل فرمائی کہ جب ہمارے دربار میں حاضر ہو تو ہم سے یوں سوال کیا کرو اس لئے اس سورت کا ایک نام تعلیم مسئلہ بھی ہے۔ اس سورت کے ختم پر لفظ اٰمین کہنا مسنون ہے۔ اور یہ لفظ قرآن شریف سے خارج ہے۔ معنی اس لفظ کے یہ ہیں "الہی ایسا ہی ہو" یعنی مقبول بندوں کی پیروی اور نافرمانوں سے علیحدگی میسر ہو اس سورت کے اول نصف میں اللہ تعالیٰ کی ثناء اور صفت اور دوسرے حصے میں بندہ کے لئے دعا ہے۔ فائدہ: غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ الخ الَّذِيْنَ کا بدل ہے یا اس کی صفت ہے اس لئے اس کے مناسب ترجمہ کیا گیا۔ بعض تراجم دہلویہ میں جو اس کا ترجمہ کیا ہے خلاف ترکیب و خلاف مقصود ہے۔

## اٰیاتھا ۲۸۶ — ۲ سُوْرَۃُ الْبَقَرَۃِ مَدَنِیَّۃٌ ۸۷ — رکوعاتھا ۴۰

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

| | |
|---|---|
| الٓمّٓ ۝۱ | الم [۱] |
| ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛۚ فِيْهِ ۛۚ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝۲ | اس کتاب میں کچھ شک نہیں [۲] راہ بتلاتی ہے [۳] ڈرنے والوں کو [۴] |

۱۔ حروف مقطعات: ان حروف کو مقطعات کہتے ہیں ان کے اصلی معنی تک اوروں کی رسائی نہیں ۔ بلکہ یہ بھید ہے اللہ اور رسول کے درمیان جو بوجہ مصلحت و حکمت ظاہر نہیں فرمایا۔ اور بعض اکابر سے جو ان کے معنی منقول ہیں اس سے صرف تمثیل وتنبیہ و تسہیل مقصود ہے یہ نہیں کہ مراد حق تعالیٰ یہ ہے تو اب اس کو رائے شخصی کہ کر تغلیط کرنا محض شخصی رائے ہے جو تحقیق علماء کے بالکل خلاف ہے۔

۲۔ قرآن میں شک نہ ہونے کا مطلب: یعنی اس کے کلام الٰہی ہونے اور اس کے جملہ مضامین کے واقعی ہونے میں کچھ شک نہیں جاننا چاہیئے کہ کسی کلام میں اشتباہ ہونے کی دو صورتیں ہیں یا تو خود اس کلام میں کوئی غلطی اور خرابی ہو یا سننے والے کے فہم میں خلل ہو۔ اول صورت میں محل ریب یہ کلام ہے اور دوسری صورت میں محل ریب حقیقت میں سمجھنے والے کا فہم ہے ۔ کلام بالکل حق ہے گو اس کو اپنی نافہمی سے وہ کلام محل ریب معلوم ہو۔ سو اس آیت میں ریب کی صورت اول کی نفی فرمائی ہے تو اب یہ شبہ کہ کلام اللہ کے کلام الٰہی اور حق ہونے میں تو سب کفار کو ریب و انکار تھا پھر اس نفی کے کیا معنی۔ بالکل جاتا رہا۔ باقی رہی صورت ثانی اس کو آگے چل کر فرما دیا گیا وَاِنْ كُنْتُمْ فِیْ رَیْبٍ الخ

۳۔ یہاں سے اخیر قرآن تک جواب ہے اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ کا جو سوال بندوں کی طرف سے ہوا تھا۔

۴۔ مومنین کی صفات: یعنی جو بندے اپنے خدا سے ڈرتے ہیں اُن کو یہ کتاب راستہ بتلاتی ہے کیونکہ جو اپنے خدا سے خائف ہو گا اس کو امور مرضیہ اور غیر مرضیہ یعنی طاعت و معصیت کی ضرور تلاش ہو گی اور جس نافرمان کے دل میں خوف ہی نہیں اس کو

اطاعت کی کیا فکر اور معصیت سے کیا اندیشہ۔

| | |
|---|---|
| الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَ مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝۳ | جو کہ یقین کرتے ہیں بن دیکھی چیزوں کا [۵] اور قائم رکھتے ہیں نماز کو [۶] اور جو ہم نے روزی دی ہے ان کو اسمیں سے خرچ کرتے ہیں [۷] |
| وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَ مَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝۴ | اور وہ لوگ جو ایمان لائے اس پر کہ جو کچھ نازل ہوا تیری طرف اور اس پر کہ جو کچھ نازل ہوا تجھ سے پہلے اور آخرت کو وہ یقینی جانتے ہیں [۸] |
| اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۗ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝۵ | وہی لوگ ہیں ہدایت پر اپنے پروردگار کی طرف سے اور وہی ہیں مراد کو پہنچنے والے [۹] |

۵۔ یعنی جو چیزیں انکے عقل و حواس کے مخفی ہیں (جیسے دوزخ ۔ جنت ۔ ملائکہ وغیرہ) ان سب کو اللہ اور رسول کے ارشاد کی وجہ سے حق اور یقینی سمجھتے ہیں اس سے معلوم ہوا کہ ان امور غائبہ کا منکر ہدایت سے محروم ہے۔

۶۔ اقامت صلوٰۃ کا یہ مطلب ہے کہ ہمیشہ رعایت حقوق کے ساتھ وقت پر ادا کرتے ہیں۔

۷۔ سب طاعتوں کی اصل تین ہیں ۔ اول جو باتیں دل سے تعلق رکھتی ہیں، دوسری بدن سے، تیسری مال سے سو اس آیت میں ہر سہ اصول کو ترتیب وار لے لیا۔

۸۔ اس سے پہلی آیت میں ان لوگوں کا بیان تھا جن مشرکین نے ایمان قبول کیا (یعنی اہل مکہ) اور اس آیت میں ان کا بیان ہے جو اہل کتاب (یعنی یہود و نصاریٰ) مشرف با اسلام ہوئے۔

۹۔ یعنی اہل ایمان کے دونوں گروہ مذکورہ بالا دنیا میں ان کو ہدایت نصیب ہوئی اور آخرت میں ان کو ہر طرح کی مراد ملے گی جس سے معلوم ہو گیا کہ جو نعمت ایمان اور اعمال حسنہ سے محروم رہے ان کی دنیا و آخرت دونوں برباد ہیں اب ان دونوں فریق مومنین سے فارغ ہو کر اس کے آگے کفار کی حالت بیان کی جاتی ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا سَوَآءٌ عَلَيۡهِمۡ ءَاَنۡذَرۡتَهُمۡ اَمۡ لَمۡ تُنۡذِرۡهُمۡ لَا يُؤۡمِنُوۡنَ ۝٦ | بیشک جو لوگ کافر ہو چکے برابر ہے ان کو تو ڈرائے یا نہ ڈرائے وہ ایمان نہیں لائیں گے [۱۰] |
| خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوۡبِهِمۡ وَعَلٰى سَمۡعِهِمۡ ؕ وَعَلٰٓى اَبۡصَارِهِمۡ غِشَاوَةٌ ۙ وَّلَهُمۡ عَذَابٌ عَظِيۡمٌ ۝٧ ع ۱ | مہر کر دی اللہ نے ان کے دلوں پر اور انکے کانوں پر اور ان کی آنکھوں پر پردہ ہے [۱۱] اور ان کے لئے بڑا عذاب ہے |
| وَمِنَ النَّاسِ مَنۡ يَّقُوۡلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَ بِالۡيَوۡمِ الۡاٰخِرِ وَ مَا هُمۡ بِمُؤۡمِنِيۡنَ ۝٨ | اور لوگوں میں کچھ ایسے بھی ہیں جو کہتے ہیں ہم ایمان لائے اللہ پر اور دن قیامت پر اور وہ ہرگز مومن نہیں [۱۲] |
| يُخٰدِعُوۡنَ اللّٰهَ وَالَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا ۚ وَ مَا يَخۡدَعُوۡنَ اِلَّاۤ اَنۡفُسَهُمۡ وَ مَا يَشۡعُرُوۡنَ ۝٩ ؕ | دغابازی کرتے ہیں اللہ سے اور ایمان والوں سے اور دراصل کسی کو دغا نہیں دیتے مگر اپنے آپ کو اور نہیں سوچتے [۱۳] |

۱۰۔ کفار کی حالت: ان کفار سے خاص وہ لوگ مراد ہیں جن کے لئے کفر مقرر ہو چکا اور دولت ایمان سے ہمیشہ کے لئے محروم کر دیئے گئے (جیسے ابوجہل، ابولہب وغیرہ) ورنہ ظاہر ہے کہ بہت سے لوگ جو کافر تھے مشرف با اسلام ہوئے اور ہوتے رہیں گے۔

۱۱۔ منافقین کی صفات: ان کے دلوں پر مہر کر دی (یعنی حق بات کو نہیں سمجھتے) اور کانوں پر مہر کر دی (یعنی سچی بات کو متوجہ ہو کر نہیں سنتے) اور آنکھوں پر پردہ ہے (یعنی راہ حق کو نہیں دیکھتے) کفار کا بیان ختم ہو گیا اب منافقوں کا حال اس کے بعد تیرہ آیتوں میں ذکر کیا جاتا ہے۔

۱۲۔ یعنی دل سے ایمان نہیں لائے جو حقیقت میں ایمان ہے صرف زبان سے فریب دینے کے لئے اظہار ایمان کرتے ہیں۔

۱۳۔ یعنی ان کی فریب بازی نہ خداتعالیٰ کے اوپر چل سکتی ہے وہ عالم الغیب ہے اور نہ مومنین پر کہ حق تعالیٰ مومنین کو بواسطہ پیغمبر ﷺ اور دیگر دلائل و قرائن کے منافقین کے فریب سے آگاہ فرما دیتا ہے بلکہ انکی فریب بازی کا وبال اور اسکی خرابی حقیقت میں ان ہی کو پہنچتی ہے مگر وہ اس کو اپنی غفلت اور جہالت اور شرارت سے نہیں سوچتے اور نہیں سمجھتے اگر غور کریں تو سمجھ لیں کہ اس فریب بازی سے مسلمانوں کو نقصان نہیں پہنچتا بلکہ اس کا نتیجہ خراب ہم کو پہنچ رہا ہے ۔ حضرت شاہ صاحب قدس سرہ (شاہ عبدالقادر صاحبؒ ) کے فہم کی نزاکت ہے کہ یہاں یَشْعُرُوْنَ کا ظاہر ترجمہ چھوڑ کر اس کا ترجمہ بوجھنا یعنی سوچنا فرمایا۔

| | |
|---|---|
| فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ ۙ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۙ۬ بِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ﴿۱۰﴾ | ان کے دلوں میں بیماری ہے پھر بڑھا دی اللہ نے انکی بیماری [۱۴] اور ان کے لئے عذاب دردناک ہے اس بات پر کہ جھوٹ کہتے تھے [۱۵] |
| وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ ۙ قَالُوْٓا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ﴿۱۱﴾ | اور جب کہا جاتا ہے ان کو فساد نہ ڈالو ملک میں تو کہتے ہیں ہم تو اصلاح کرنے والے ہیں [۱۶] |

۱۴۔ یعنی ان کے دلوں میں نفاق اور دین اسلام سے نفرت اور مسلمانوں سے حسد اور عناد، یہ مرض پہلے سے موجود تھے اب نزول قرآن اور ظہور شوکت اسلام اور ترقی و نصرت اہل اسلام کو دیکھ دیکھ کر اُن کی وہ بیماری اور بڑھ گئی ۔

۱۵۔ ایمان کا جھوٹا دعویٰ: اس جھوٹ کہنے سے اسلام کا جھوٹا دعویٰ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَ بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ مراد ہے جو اوپر گذر چکا ۔ یعنی عذاب الیم حقیقت میں اُنکے نفاق کی سزا ہے نہ مطلق جھوٹ بولنے کی ۔ حضرت شاہ صاحبؒ کو اسی باریک فرق پر متنبہ فرمانا منظور ہے جو یکذبون کا ترجمہ جھوٹ بولنے کی جگہ ""جھوٹ کہنا"" فرماتے ہیں فجزاہ اللہ مااودق نظرہ۔

۱۶۔ فساد فی الارض: خلاصہ یہ ہے کہ منافقین بچند وجوہ فساد پھیلاتے تھے، اول تو خواہش نفسانیہ میں منہمک تھے اور انقیاد واحکام شریعہ سے کاہل اور متنفر تھے دوسرے مسلمانوں اور کافروں دونوں کے پاس آتے جاتے تھے اور اپنی قدرومنزلت بڑھانے کو ہر ایک کی باتیں دوسرے تک پہنچاتے رہتے تھے ۔ تیسرے کفار سے نہایت مدارات و مخالطت سے پیش آتے تھے اور امور دین

کی مخالفت پر کفار پر اصلاً مزاحمت نہ کرتے تھے اور کفار کے اعتراضات و شبہات کو جو دین کی باتوں پر ہوتے تھے مسلمانوں کے روبرو نقل کرتے تھے تاکہ ضعیف الاعتقاد اور ضعیف الفہم احکام شریعہ میں متردد ہو جائیں اور جب کوئی ان فسادات سے اُن کو منع کرتا تو جواب دیتے تھے کہ ہم تو اصلاح کرنے والے ہیں اور چاہتے ہیں کہ تمام قوم اور ملک مثل زمانہ سابق شیر و شکر ہو کر رہیں اور دین جدید کی وجہ سے جو مخالفت بڑھ گئی ہے بالکل جاتی رہے چنانچہ ہر زمانہ میں دنیا طلب ہوا پرست ایسا ہی کہا کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| اَلَآ اِنَّهُمۡ هُمُ الۡمُفۡسِدُوۡنَ وَلٰـكِنۡ لَّا يَشۡعُرُوۡنَ ﴿۱۲﴾ | جان لو وہی ہیں خرابی کرنے والے لیکن نہیں سمجھتے [۱۷] |
| وَ اِذَا قِيۡلَ لَهُمۡ اٰمِنُوۡا كَمَآ اٰمَنَ النَّاسُ قَالُوۡٓا اَنُؤۡمِنُ كَمَآ اٰمَنَ السُّفَهَآءُ ؕ اَلَآ اِنَّهُمۡ هُمُ السُّفَهَآءُ وَلٰـكِنۡ لَّا يَعۡلَمُوۡنَ ﴿۱۳﴾ | اور جب کہا جاتا ہے ان کو ایمان لاؤ جس طرح ایمان لائے سب لوگ تو کہتے ہیں [۱۸] کیا ہم ایمان لائیں جس طرح ایمان لائے بیوقوف [۱۹] جان لو وہی ہیں بیوقوف لیکن نہیں جانتے [۲۰] |

۱۷۔ یعنی اصلاح تو حقیقت میں یہ ہے کہ دین حق جملہ ادیان پر غالب ہو اور جملہ اغراض و منافع دینوی سے احکام شریعہ کی رعایت زیادہ کی جائے اور دربارہ دین کسی کی موافقت اور مخالفت کی پرواہ نہ ہو۔ "خاک بر دلداری اغیار پاش" منافقین بجلبہ مصالحت و مصلحت اندیشی جو کچھ کرتے ہیں وہ حقیقت میں فساد محض ہے مگر اُن کو اُس کا شعور نہیں۔

۱۸۔ یعنی اپنے دلوں میں یہ کہتے ہیں یا آپس میں یا اُن ضعفائے مسلمین سے جو کسی وجہ سے اُن کے رازدار بن رہے تھے۔

۱۹۔ سفہاء کہا سچے مسلمانوں کو کہ احکام خداوندی پر دل سے ایسے فدا تھے کہ لوگوں کی مخالفت اور اسکے نتائج بد سے اور انقلاب زمانہ کی مضرات گوناں گوں سے اپنا بچاؤ نہ کرتے تھے بخلاف منافقین کے کہ مسلمان و کفار سب سے ظاہر بنا رکھا تھا اور اغراض نفسانی کے سبب آخرت کا کچھ فکر نہ تھا مصلحت بینی اس درجہ غالب تھی کہ ایمان و پابندی احکام شرع کی ضرورت نہ سمجھتے تھے فقط دعویٰ زبانی اور ضروری اعمال بمجبوری ادا کر لینے پر قناعت تھے۔

۲۰۔ **منافقین ہی بے وقوف ہیں** : یعنی بیوقوف حقیقت میں منافقین ہی ہیں کہ مصالح و اغراض دینوی پادر ہوا کی وجہ سے آخرت

کا خیال نہ کیا فانی کو لینا اور باقی کو چھوڑنا کس قدر حماقت ہے اور مخلوقات سے ڈرنا کہ جن سے ہزار طرح اپنا بچاؤ کر سکتے ہیں اور علام الغیوب سے نہ ڈرنا کہ جہاں کسی طرح کوئی امر پیش ہی نہ جا سکے کتنی جہالت ہے اور صلح کل کیسے کہ جس میں احکم الحاکمین اور اس کے مقبول بندوں سے مخالفت کی جاتی ہے ۔ مگر منافقین اس درجہ بیوقوف ہیں کہ ایسی موٹی بات بھی نہیں سمجھتے۔

| | |
|---|---|
| وَ اِذَا لَقُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۖۚ وَ اِذَا خَلَوْا اِلٰى شَيٰطِيْنِهِمْ ۙ قَالُوْٓا اِنَّا مَعَكُمْ ۙ اِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۱۴﴾ | اور جب ملاقات کرتے ہیں مسلمانوں سے تو کہتے ہیں ہم ایمان لے آئے ہیں اور جب تنہا ہوتے ہیں اپنے شیطانوں کے پاس [۲۱] تو کہتےہیں کہ بیشک ہم تمہارے ساتھ ہیں [۲۲] ہم تو ہنسی کرتے ہیں [۲۳] (یعنی مسلمانوں سے ) |
| اَللّٰهُ يَسْتَهْزِئُ بِهِمْ وَ يَمُدُّهُمْ فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿۱۵﴾ | اللہ ہنسی کرتا ہے ان سے [۲۴] اور ترقی دیتا ہے انکوان کی سرکشی میں (اور) حالت یہ ہے کہ وہ عقل کے اندھے ہیں [۲۵] |

۲۱۔ شیاطین (یعنی شریر لوگ ) مراد ان سے یا تو وہ کفار ہیں جو اپنے کفر کو سب پر ظاہر کرتے تھے یا وہ منافقین مراد ہیں جو ان میں رئیس سمجھے جاتے تھے۔

۲۲۔ یعنی کفر و اعتقاد دین کے معاملے میں ہم بالکل تمہارے ساتھ ہیں تم سے کسی حالت میں جدا نہیں ہوسکتے۔

۲۳۔ مومنین سے استہزاء: یعنی ظاہری موافقت جو ہم مسلمانوں سے کرتے ہیں اس سے یہ نہ سمجھنا کہ ہم واقعی میں اُن کے موافق ہیں ہم تو اُن سے تمسخر کرتے ہیں اور اُن کی بیوقوفی سب پر ظاہر کرتے ہیں کہ باوجودیکہ ہمارے افعال ہمارے اقوال کے مخالف ہیں مگر وہ اپنی بیوقوفی سے صرف ہماری زبانی باتوں پر ہم کو مسلمان سمجھ کر ہمارے مال اور اولاد پر ہاتھ نہیں ڈالتے اور مال غنیمت میں ہم کو شریک کر لیتے ہیں اور اپنی اولاد سے ہمارا نکاح کر دیتے ہیں اور ہم اُن کے راز کی باتیں اڑا لاتے ہیں اور وہ اس پر بھی ہمارے فریب کو نہیں سمجھتے۔

۲۴۔ چونکہ اللہ تعالیٰ نے مومنین کو فرما دیا کہ منافقین کے ساتھ مسلمانوں کا سا معاملہ کرو ان کے جان و مال سے ہرگز تعرض نہ کرو اس سے منافقین اپنی حماقت سے سمجھ جائیں گے کہ ایمان لانے سے جو فائدہ مسلمانوں کو ہوا وہ سب فوائد ہم کو بھی صرف زبانی

اظہار اسلام سے حاصل ہوگئے اس وجہ سے بالکل مطمئن ہو گئے حالانکہ انجام کار یہ امر منافقین کو سخت بلا میں پھنسانے والا ہے اُس کا انجام نہایت خراب ہے ۔ تو اب انصاف کیجئے کہ حقیقت تمسخر مسلمانوں کا ہوا یا منافقین کا اور تمسخر کرنے کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اس تمسخر کا بدلہ اور سزا اُن کو دے گا۔

۲۵۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کو ڈھیل دی گئی حتیٰ کی انہوں نے سرکشی میں خوب ترقی کی اور ایسے بہکے کہ اس کا انجام کچھ نہ سوچا اور خوش ہوئے کہ ہم مسلمانوں سے ہنسی کرتے ہیں حالانکہ معاملہ بالعکس تھا جاننا چاہئے کہ آیت میں فی طغیانہم فعل یمدّھم کے متعلق ہے ۔ مگر تراجم دہلویہ جدیدہ میں اس کو یعمھون کے متعلق کر دیا (جس سے معنی بگڑ کر معتزلہ کے موافق اور اہل سنت کے خلاف اور استعمال عرب کے مخالف ہوگئے ) جو غلط ہے اور جاننے والے اس کو خوب جانتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰى ۖ فَمَا رَبِحَتْ تِّجَارَتُهُمْ وَ مَا كَانُوْا مُهْتَدِيْنَ ﴿١٦﴾ | یہ وہی ہیں جنھوں نے مول لی گمراہی ہدایت کے بدلے سو نافع نہ ہوئی ان کی سوداگری [۲۶] اور نہ ہوئے راہ پانے والے [۲۷] |
| مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِى اسْتَوْقَدَ نَارًا ۚ فَلَمَّآ اَضَآءَتْ مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِىْ ظُلُمٰتٍ لَّا يُبْصِرُوْنَ ﴿١٧﴾ | ان کی مثال اس شخص کی سی ہے جس نے آگ جلائی پھر جب روشن کر دیا آگ نے اس کے آس پاس کو تو زائل کر دی اللہ نے ان کی روشنی اور چھوڑا ان کو اندھیروں میں کہ کچھ نہیں دیکھتے [۲۸] |

۲۶۔ گھاٹے کی تجارت: تجارت سے مراد وہی گمراہی کا ہدایت کے بدلے مول لینا ہے جو اس سے پہلے مذکور ہے۔

۲۷۔ یعنی منافقین نے بظاہر ایمان قبول کیا اور دل میں کفر کو رکھا جس کی وجہ سے آخرت میں خراب اور دنیا میں خوار ہوئے کہ حق تعالیٰ نے اپنے کلام پاک میں اُن کے احوال پر سب کو مطلع فرما دیا ۔ ایمان لاتے تو دارین میں سرخرو ہوتے ۔ تو اب اُنکی تجارت نے کوئی نفع اُن کو نہ پہنچایا نہ دنیا کا اور نہ آخرت کا۔ اور وہ کچھ نہ سمجھے کہ مجرد ایمان زبانی کو کافی اور نافع سمجھ کر اس خرابی اور

رسوائی میں گرفتار ہوئے ۔ اب منافقین کے مناسب حال دو مثالیں بیان فرمائی ہیں ۔

۲۸۔ منافقین کی پہلی مثال: یعنی منافقوں کی مثال ایسی ہے کہ کوئی شخص اندھیری گھنگھور رات میں آگ روشن کرے جنگل میں راستہ دیکھنے کو اور جب آگ روشن ہو گئی اور راستہ نظر آنے کو ہوا تو خدا تعالیٰ نے اس کو بجھا دیا اور اندھیری رات میں جنگل میں کھڑا رہ گیا کہ کچھ نظر نہیں آتا ۔ ایسے ہی منافقین نے مسلمانوں کے خوف سے کلمہ شہادت کی روشنی سے کام لینا چاہا مگر سر دست کچھ فائدہ حقیر (مثل حفظ جان و مال ) اٹھانے پائے تھے کہ نور کلمہ شہادت اور منافع سب نیست و نابود ہو گئے اور مرتے ہی عذاب الیم میں مبتلا ہو گئے ۔

| | |
|---|---|
| صُمٌّۢ بُكۡمٌ عُمۡیٌ فَهُمۡ لَا یَرۡجِعُوۡنَ ۙ﴿۱۸﴾ | بہرے ہیں گونگے ہیں اندھے ہیں سو وہ نہیں لوٹیں گے [۲۹] |
| اَوۡ كَصَیِّبٍ مِّنَ السَّمَآءِ فِیۡهِ ظُلُمٰتٌ وَّ رَعۡدٌ وَّ بَرۡقٌ ۚ یَجۡعَلُوۡنَ اَصَابِعَهُمۡ فِیۡۤ اٰذَانِهِمۡ مِّنَ الصَّوَاعِقِ حَذَرَ الۡمَوۡتِ ؕ وَاللّٰهُ مُحِیۡطٌۢ بِالۡكٰفِرِیۡنَ ﴿۱۹﴾ | یا ان کی مثال ایسی ہے جیسے زور سے مینہ پڑ رہا ہو آسمان سے اس میں اندھیرے ہیں اور گرج اور بجلی دیتے ہیں انگلیاں اپنے کانوں میں مارے کڑک کے موت کے ڈر سے اور اللہ احاطہ کرنے والا ہے کافروں کا [۳۰] |

۲۹۔ یعنی بہرے ہیں جو سچی بات نہیں سنتے گونگے ہیں جو سچی بات نہیں کہتے ۔ اندھے ہیں جو اپنے نفع و نقصان کو نہیں دیکھتے سو جو شخص بہرا بھی ہو اور گونگا بھی ہو وہ کس طرح راہ پر آئے صرف اندھا ہو تو کسی کو پکارے یا کسی کی بات سنے تو اب ان سے ہرگز توقع نہیں کہ گمراہی سے حق کی طرف لوٹیں ۔

۳۰۔ دوسری مثال: ان منافقین کی مثال ان لوگوں کی سی ہے کہ اُن پر آسمان سے مینہ شدت کے ساتھ پڑ رہا ہو اور کئی طرح کی تاریکی اس میں ہو ۔ مثلاً بادل بھی تہہ بر تہہ بہت غلیظ اور کثیف ہے اور قطرات ابر کی بھی بہت کثرت اور ہجوم ہے اور بھی اندھیری ہے اور تاریکی شدید کے ساتھ بجلی کی کڑک اور چمک بھی ایسی ہولناک ہے کہ وہ لوگ موت کے خوف سے کانوں میں انگلیاں دیتے ہیں کہ آواز کی شدت سے دم نہ نکل جائے ۔ اسی طرح پر منافقین تکالیف و تہدیدات شرعیہ کو سن کر اور اپنی

خواری و رسوائی کو دیکھ کر اور اغراض مصالح دینوی کو خیال کر کر عجب کشمکش اور خوف و پریشانی میں مبتلا ہیں اور اپنی بیہودہ تدبیروں سے اپنا بچاو کرنا چاہتے ہیں ۔ مگر حق تعالیٰ کی قدرت سب طرف سے کفار کا احاطہ کئے ہوئے ہے اُس کی گرفت و عذاب سے وہ کسی طرح بچ نہیں سکتے۔

| | |
|---|---|
| يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ اَبْصَارَهُمْ ؕ كُلَّمَآ اَضَآءَ لَهُمْ مَّشَوْا فِيْهِ ۙۗ وَ اِذَآ اَظْلَمَ عَلَيْهِمْ قَامُوْا ؕ وَلَوْشَآءَ اللّٰهُ لَذَهَبَ بِسَمْعِهِمْ وَ اَبْصَارِهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ؑ ﴿۲۰﴾ | قریب ہے کہ بجلی اچک لے ان کی آنکھیں جب چمکتی ہے ان پر تو چلنے لگے ہیں اس کی روشنی میں اور جب اندھیرا ہوتا ہے تو کھڑے رہ جاتے ہیں اور اگر چاہے اللہ تو لیجائے ان کے کان اور آنکھیں بیشک اللہ ہر چیز پر قادر ہے [۳۱] |
| يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ الَّذِىْ خَلَقَكُمْ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۙ﴿۲۱﴾ | اے لوگو بندگی کرو اپنے رب کی جس نے پیدا کیا تم کو اور ان کو جو تم سے پہلے تھے تاکہ تم پرہیزگار بن جاو |

ع ۲ ۳

۳۱۔ حاصل یہ ہے کہ منافقین اپنی ضلالت اور ظلماتی خیال میں مبتلا ہیں لیکن جب غلبہ نور اسلام اور ظہور معجزات کو یہ دیکھتے ہیں اور تاکید و تہدید شرع سنتے ہیں تو متنبہ ہو کر ظاہر میں صراط مستقیم کی طرف متوجہ ہو جاتے ہیں اور جب کوئی اذیت و مشقت دینوی نظر آتی ہے تو کفر پر اڑ جاتے ہیں جیسے شدت باراں اور تاریکی میں بجلی چمکی تو قدم رکھ لیا پھر کھڑے ہو گئے مگر چونکہ اس کو سب کا علم ہے اور اس کی قدرت سے کوئی چیز باہر نہیں تو ایسے حیلوں اور تدبیروں سے کیا کام نکل سکتا ہے فائدہ سورت کے اول سے یہاں تک تین طرح کے لوگوں کا ذکر فرمایا اول مومنوں کا پھر کافروں کا (جن کے دلوں پر مہر ہے کہ ہرگز ایمان نہ لائیں گے ) تیسرے منافقوں کا جو دیکھنے میں مسلمان ہیں مگر دل اُن کا ایک طرف نہیں ۔

۹۴۔ یعنی تمہارے نفع ونقصان کی باتیں سمجھا دیں ۔ بندہ کو چاہئے مغرور اور بے باک نہ ہو، خدا کو اس کی کیا پرواہ ہاں اس کی التجاء پر رحم کرتا ہے، نہ التجا کرو گے اور بڑے بنے رہو گے تو مٹھ بھیڑ کے لئے تیار ہو جاو جو عنقریب ہونے والی ہے ۔

۹۵۔ کفار کی تکذیب کا انجام: یعنی کافر جو حق کو جھٹلا چکے ۔ یہ تکذیب عنقریب ان کے گلے کا ہار بنے گی اس کی سزا سے کسی طرح چھٹکارا نہ ہو گا۔ آخرت کی ابدی ہلاکت تو ہے ہی دنیا میں بھی اب جلد مٹھ بھیڑ ہونے والی ہے ۔ یعنی لڑائی جہاد۔ چنانچہ غزوہ "بدر" میں اس مٹھ بھیڑ کا نتیجہ دیکھ لیا۔

تم سورۃ الفرقان وللہ الحمد والمنۃ

| اٰیاتها ۲۲۷ | ۲۶ سُوْرَةُ الشُّعَرَآءِ مَكِّيَّةٌ ۴۷ | رکوعاتها ۱۱ |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

| | |
|---|---|
| طٰسٓمّٓ ۝۱ | طسم ۔ |
| تِلۡكَ اٰيٰتُ الۡكِتٰبِ الۡمُبِيۡنِ ۝۲ | یہ آیتیں ہیں کھلی کتاب کی [۱] |
| لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفۡسَكَ اَلَّا يَكُوۡنُوۡا مُؤۡمِنِيۡنَ ۝۳ | شاید تو گھونٹ مارے اپنی جان اس بات پر کہ وہ یقین نہیں کرتے [۲] |
| اِنۡ نَّشَاۡ نُنَزِّلۡ عَلَيۡهِمۡ مِّنَ السَّمَآءِ اٰيَةً فَظَلَّتۡ اَعۡنَاقُهُمۡ لَهَا خٰضِعِيۡنَ ۝۴ | اگر ہم چاہیں اتاریں ان پر آسمان سے ایک نشانی پھر رہ جائیں ان کی گردنیں اس کے آگے نیچی [۳] |
| وَ مَا يَاۡتِيۡهِمۡ مِّنۡ ذِكۡرٍ مِّنَ الرَّحۡمٰنِ مُحۡدَثٍ اِلَّا كَانُوۡا عَنۡهُ مُعۡرِضِيۡنَ ۝۵ | اور نہیں پہنچتی ان کے پاس کوئی نصیحت رحمن سے نئی جس سے منہ نہیں موڑتے [۴] |

۱۔ یعنی اس کتاب کا اعجاز کھلا ہوا ہے ۔ احکام واضح ہیں اور حق کو باطل سے الگ کرنے والی ہے ۔

۲۔ کفار پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی انتہائی شفقت: یعنی ان بدبختوں کے غم میں اپنے کو اس قدر گھلانے کی ضرورت نہیں کیا ان کے پیچھے آپ اپنی جان کو ہلاک کر کے رہیں گے ۔ دلسوزی اور شفقت کی بھی آخر ایک حد ہے ۔

۳۔ اللہ اختیار کو سلب نہیں کرنا چاہتا: یعنی یہ دنیا ابتلاء کا گھر ہے جہاں بندوں کے انقیاد و تسلیم اور سرکشی کو آزمایا جاتا ہے ۔ اسی لئے حکمت الٰہی مقتضی نہیں کہ ان کا اختیار بالکل سلب کر لیا جائے ۔ ورنہ خدا چاہتا تو کوئی ایسا آسمانی نشان دکھلاتا کہ اس کے آگے زبردستی سب کی گردنیں جھک جاتیں ۔ بڑے بڑے سرداروں کو بھی انکار و انحراف کی قدرت باقی نہ رہتی ۔ اللہ تعالیٰ نے تو ایسا نہیں کیا، ہاں وہ نشان بھیجے جنہیں دیکھ کر آدمی حق کو سمجھنا چاہے تو بآسانی سمجھ سکے ۔ اور کبھی بھی مغلوب ہو کر گردن جھکانے

سے مفر نہ ملے۔

۴۔ پند و نصیحت سے اعراض: یعنی آپ جن کے غم میں پڑے ہیں ان کی حالت یہ ہے کہ رحمان اپنی رحمت و شفقت سے جب ان کی بھلائی کے لئے کوئی پند و نصیحت بھیجتا ہے یہ ادھر متوجہ نہیں ہوتے بلکہ منہ پھیر کر بھاگتے ہیں گویا کوئی بہت بری چیز سامنے آگئی۔

| | |
|---|---|
| فَقَدۡ كَذَّبُوۡا فَسَيَاۡتِيۡهِمۡ اَنۡۢبٰٓؤُا مَا كَانُوۡا بِهٖ يَسۡتَهۡزِءُوۡنَ ﴿۶﴾ | سو یہ تو جھٹلا چکے اب پہنچے گی ان پر حقیقت اس بات کی جس پر ٹھٹھے کرتے تھے [۵] |
| اَوَلَمۡ يَرَوۡا اِلَى الۡاَرۡضِ كَمۡ اَنۡۢبَـتۡنَا فِيۡهَا مِنۡ كُلِّ زَوۡجٍ كَرِيۡمٍ ﴿۷﴾ | کیا نہیں دیکھتے وہ زمین کو کتنی اگائیں ہم نے اس میں ہر ایک قسم کی خاصی چیزیں |
| اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ وَ مَا كَانَ اَكۡثَرُهُمۡ مُّؤۡمِنِيۡنَ ﴿۸﴾ | اس میں البتہ نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں ماننے والے [۶] |
| ع ۱ ۵ وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الۡعَزِيۡزُ الرَّحِيۡمُ ﴿۹﴾ ع | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا [۷] |

۵۔ پند و نصیحت سے اعراض: یعنی صرف معمولی اعراض ہی نہیں، تکذیب و استہزاء بھی ہے۔ سو عنقریب دنیا اور آخرت میں اپنی کرتوت کی سزا بھگتیں گے۔ تب اس چیز کی حقیقت کھلے گی جس کا مذاق اڑایا کرتے تھے۔

۶۔ کیا یہ زمین میں غور و غوض نہیں کرتے: یعنی یہ مکذبین اگر ایک پیش پا افتادہ زمین ہی کے احوال میں غور کرتے تو مبدأ و معاد کی معرفت حاصل کرنے کے لئے کافی ہو سکتی تھی۔ کیا دیکھتے نہیں کہ اسی کرکری اور حقیر مٹی سے کیسے عجیب و غریب رنگ برنگ پھول پھل اور قسم قسم کے غلے اور میوے ایک مضبوط نظام تکوین کے ماتحت پیدا ہوتے ہیں۔ کیا یہ اس کی دلیل نہیں کہ کسی لا محدود قدرت و حکمت رکھنے والے صانع نے اس پر رونق چمن کی گلکاریاں کی ہیں جس کے قبضہ میں وجود کی باگ ہے۔ اور وہ ہی جب چاہے اسے ویران کر سکتا ہے اور ویرانی کے بعد دوبارہ آباد کر سکتا ہے۔ پھر ان آیات تکوینیہ کو سمجھ لینے کے بعد آیات تنزیلیہ کی تصدیق میں کیا اشکال رہ جاتا ہے۔ ہاں ماننا ہی منظور نہ ہو تو الگ بات ہے۔

۷۔ یعنی زبردست تو ایسا ہے کہ نہ ماننے پر فورًا عذاب بھیج سکتا تھا، مگر رحم کھا کر تاخیر کرتا ہے کہ ممکن ہے اب بھی مان لیں۔ آگے عبرت کے لئے مکذبین کے چند واقعات بیان فرمائے ہیں۔ جن سے ظاہر ہو گا کہ خدا نے ان کو کہاں تک ڈھیل دی، جب کسی طرح نہ مانے تو پھر کیسے تباہ و برباد کیا۔ ان میں پہلا قصہ قوم فرعون کا ہے۔جو پیشتر سورۂ "اعراف" اور "طٰہٰ" وغیرہ میں بالتفصیل گذر چکا۔ وہاں کے فوائد ملاحظہ کر لئے جائیں۔

| | |
|---|---|
| وَ اِذۡ نَادٰی رَبُّکَ مُوۡسٰۤی اَنِ ائۡتِ الۡقَوۡمَ الظّٰلِمِیۡنَ ﴿ۙ۱۰﴾ | اور جب پکارا تیرے رب نے موسیٰ کو کہ جا اس قوم گنہگار کے پاس |
| قَوۡمَ فِرۡعَوۡنَ ؕ اَلَا یَتَّقُوۡنَ ﴿۱۱﴾ | قوم فرعون کے پاس کیا وہ ڈرتے نہیں [۸] |
| قَالَ رَبِّ اِنِّیۡۤ اَخَافُ اَنۡ یُّکَذِّبُوۡنِ ﴿ؕ۱۲﴾ | بولا اے رب میں ڈرتا ہوں کہ مجھ کو جھٹلائیں |
| وَ یَضِیۡقُ صَدۡرِیۡ وَ لَا یَنۡطَلِقُ لِسَانِیۡ فَاَرۡسِلۡ اِلٰی ہٰرُوۡنَ ﴿۱۳﴾ | اور رک جاتا ہے میرا جی اور نہیں چلتی میری زبان سو پیغام دے ہارون کو [۹] |
| وَ لَہُمۡ عَلَیَّ ذَنۡۢبٌ فَاَخَافُ اَنۡ یَّقۡتُلُوۡنِ ﴿ۚ۱۴﴾ | اور انکو مجھ پر ہے ایک گناہ کا دعویٰ [۱۰] سو ڈرتا ہوں کہ مجھ کو مار ڈالیں [۱۱] |

۸۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا واقعہ: تم جا کر انہیں خدا کے غصہ سے ڈراوٴ۔

۹۔ حضرت ہارون علیہ السلام کو اپنا نائب بنانے کی درخواست: یعنی پوری بات سننے سے پہلے ہی جھٹلانا شروع کر دیں گے اور مجلس میں کوئی تائید کرنے والا نہ ہو گا۔ ممکن ہے اس وقت ملول اور حزیں ہو کر طبیعت رک جائے۔ دل نہ کھلے، اور زبان میں کچھ لکنت پہلے ہی سے ہے۔ تنگ دل ہو کر بولنے میں زیادہ رکاوٹ پیدا نہ ہو جائے۔ اس لئے میری تقویت و تائید کے لئے اگر ہارون کو جو مجھ سے زیادہ فصیح اللسان ہیں، میرا شریک حال کر دیا جائے تو بڑی مہربانی ہو۔

۱۰۔ یعنی ایک قبطی کے خون کا دعویٰ جس کی تفصیل سورۂ قصص میں آئے گی۔

۱۱۔ یعنی دعوت و تبلیغ سے پہلے ہی میرا کام تمام نہ کر دیں کہ یہ وہی شخص ہے جو ہمارے آدمی کا خون کر کے بھاگا تھا۔ ایسی

صورت میں فرض تبلیغ کس طرح ادا ہوگا۔

| | |
|---|---|
| قَالَ كَلَّا ۚ فَاذۡهَبَا بِاٰيٰتِنَاۤ اِنَّا مَعَكُمۡ مُّسۡتَمِعُوۡنَ ﴿۱۵﴾ | فرمایا کبھی نہیں تم دونوں جاؤ لیکر ہماری نشانیاں ہم ساتھ تمہارے سنتے ہیں [۱۲] |
| فَاۡتِيَا فِرۡعَوۡنَ فَقُوۡلَاۤ اِنَّا رَسُوۡلُ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ۙ﴿۱۶﴾ | سو جاؤ فرعون کے پاس اور کہو ہم پیغام لے کر آئے ہیں پروردگار عالم کا |
| اَنۡ اَرۡسِلۡ مَعَنَا بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ ؕ﴿۱۷﴾ | یہ کہ بھیجدے ہمارے ساتھ بنی اسرائیل کو [۱۳] |
| قَالَ اَلَمۡ نُرَبِّكَ فِيۡنَا وَلِيۡدًا وَّ لَبِثۡتَ فِيۡنَا مِنۡ عُمُرِكَ سِنِيۡنَ ۙ﴿۱۸﴾ | بولا کیا نہیں پالا ہم نے تجھ کو اپنے اندر لڑکا سا [۱۴] اور رہا تو ہم میں اپنی عمر میں سے کئی برس [۱۵] |
| وَ فَعَلۡتَ فَعۡلَتَكَ الَّتِىۡ فَعَلۡتَ وَ اَنۡتَ مِنَ الۡكٰفِرِيۡنَ ﴿۱۹﴾ | اور کر گیا تو اپنی وہ کرتوت جو کر گیا [۱۶] اور تو ہے ناشکر [۱۷] |

۱۲۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام وہارون علیہ السلام کو فرعون کی طرف بھیجنا: یعنی کیا مجال ہے کہ ہاتھ لگا سکیں۔ جاؤ اپنی استدعاء کے موافق ہارون کو بھی ساتھ لو اور ہمارے دئے ہوئے معجزات ونشانات لے کر وہاں پہنچو۔ ان نشانات کے ساتھ ہوتے ہوئے تم کو کیا ڈر۔ اور نشان کیا ہم خود ہر موقع پر تمہارے ساتھ ہیں اور فریقین کی گفتگو سن رہے ہیں۔

۱۳۔ بنی اسرائیل کی رہائی کا مطالبہ: "بنی اسرائیل" کا وطن حضرت ابراہیمؑ کے زمانہ سے ملک شام تھا۔ حضرت یوسفؑ کے سبب سے مصر میں آرہے، وہاں ایک مدت گذری۔ اب انکو حق تعالیٰ نے ملک شام دینا چاہا، فرعون ان کو نہ چھوڑتا تھا۔ کیونکہ ان سے غلاموں کی طرح بیگار میں کام لیتا تھا۔ حضرت موسیٰؑ نے ان کی آزادی کا مطالبہ فرمایا۔

۱۴۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور فرعون کا مکالمہ: یعنی تو وہ ہی نہیں جس کو ہم نے اپنے گھر میں بڑے نازونعم سے پالا پوسا اور پرورش کر کے اتنا بڑا کیا اب تیرا یہ دماغ ہوگیا کہ ہم ہی سے مطالبات کرتا اور اپنی بزرگی منواتا ہے۔

۱۵۔ اتنے برسوں تک کبھی یہ دعوے نہ کئے، اب یہاں سے نکلتے ہی رسول بن گئے۔

۱۶۔ یعنی جو کرتوت کر کے بھاگا تھا (قبطی کا خون) اسے ہم بھولے نہیں۔

۱۷۔ یعنی ہمارے سب احسانات بھلا کر لگا پیغمبری کے دعوے کرنے، اس قت تو بھی (العیاذ باللہ) ان ہی میں کا ایک تھا جن کو آج کافر بتلاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ فَعَلْتُهَآ اِذًا وَّ اَنَا مِنَ الضَّآلِّيْنَ ؕ۲۰ | کہا کیا تو تھا میں نے وہ کام اور میں تھا چوکنے والا [۱۸] |
| فَفَرَرْتُ مِنْكُمْ لَمَّا خِفْتُكُمْ فَوَهَبَ لِيْ رَبِّيْ حُكْمًا وَّ جَعَلَنِيْ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۲۱ | پھر بھاگا میں تم سے جب تمہارا ڈر دیکھا پھر بخشا مجھ کو میرے رب نے حکم اور ٹھہرایا مجھ کو پیغام پہنچانے والا [۱۹] |
| وَ تِلْكَ نِعْمَةٌ تَمُنُّهَا عَلَيَّ اَنْ عَبَّدْتَّ بَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ ؕ۲۲ | اور کیا وہ احسان ہے جو تو مجھ پر رکھتا ہے کہ غلام بنایا تو نے بنی اسرائیل کو [۲۰] |
| قَالَ فِرْعَوْنُ وَ مَا رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ؕ۲۳ | بولا فرعون کیا معنی پروردگار عالم کا [۲۱] |

۱۸۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا فرعون کو جواب: یعنی قبطی کا خون میں نے دانستہ نہیں کیا تھا، غلطی سے ایسا ہو گیا، مجھے کیا خبر تھی کہ ایک مکا مارنے میں جو تادیب کے لئے تھا۔ اس کا دم نکل جائے گا۔ فَوَكَزَهٗ مُوْسٰى فَقَضٰى عَلَيْهِ (قصص رکوع ۲)

۱۹۔ یعنی بیشک میں خوف کھا کر یہاں سے بھاگا۔ لیکن اللہ تعالیٰ کو منظور ہوا کہ مجھے نبوت و حکمت عطا فرمائے۔ اس نے اپنے فضل سے مجھے سرفراز کیا اور رسول بنا کر تمہاری طرف بھیجا۔ یہ بجائے خود میری صداقت کی دلیل ہے کہ جو شخص تم سے خوف کھا کر بھاگا ہو، پھر اس طرح بے خوف و خطر تنہا تمہارے سامنے آ کر ڈٹ جائے۔

۲۰۔ یعنی بچپن میں میروی پرورش کا احسان جتلانا تجھے زیب نہیں دیتا۔ کیا ایک اسرائیلی بچہ کی تربیت سے اس کا جواب ہو سکتا ہے کہ تو نے اس کی ساری قوم کو غلام بنا رکھا ہے۔ بالخصوص جبکہ اس بچہ کی تربیت بھی خود تیرے زہرہ گداز مظالم کے سلسلہ ہی میں وقوع پذیر ہوئی ہو۔ نہ تو "بنی اسرائیل" کے بچوں کو ذبح کرتا، نہ خوف کی وجہ سے میری والدہ تابوت میں رکھ کر مجھے دریا میں

چھوڑتی، نہ تیرے محلسراتک رسائی ہوتی، ان حالات کا تصور کر کے تجھ کو ایسا احسان جتلاتے ہوئے شرمانا چاہئے اور صاف بات یہ ہے کہ جس پروردگار نے تجھ جیسے دشمن کے گھر میں میری پرورش کرائی اسی نے آج تیری خیرخواہی کے لئے مجھے رسول بنا کر بھیجا ہے۔

۲۱۔ رب العالمین کیا ہوتا ہے؟ فرعون کا سوال: یعنی موسیٰ نے فَقُوْلَآ اِنَّا رَسُوْلُ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ کے امتثال میں اپنے کو رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ کا پیغمبر کہا، اس پر فرعون جحود، تعنت اور ہٹ دھرمی کی راہ سے بولا کہ (العیاذ باللہ) رب العالمین کیا چیز ہوتی ہے، میری موجودگی میں کسی اور رب کا نام لینا کیا معنی رکھتا ہے۔ کیونکہ اس شقی کا ازلی دعویٰ تو اپنی قوم کے روبرو یہ تھا مَا عَلِمْتُ لَکُمْ مِنْ اِلٰہٍ غَیْرِی (میں اپنے سوا تمہارے لئے کوئی معبود نہیں سمجھتا) اور اَنَا رَبُّکُمُ الْاَعْلٰی (تمہارا بڑا پروردگار میں ہوں) چنانچہ اس کی قوم کے لوگ بعض تو انتہائی جہل و بلادت سے اور بعض خوف یا طمع سے اسی کی پرستش کرتے تھے۔ گو دل میں اس ملعون کو بھی خدا کی ہستی کا یقین تھا۔ جیسا کہ لَقَدْ عَلِمْتَ مَآ اَنْزَلَ ھٰٓؤُلَآءِ اِلَّا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ بَصَآئِرَ (بنی اسرائیل رکوع ۱۲) سے ظاہر ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَمَا بَیْنَہُمَا ؕ اِنْ کُنْتُمْ مُّوْقِنِیْنَ ﴿۲۴﴾ | کہا پروردگار آسمان اور زمین کا اور جو کچھ انکے بیچ میں ہے اگر تم یقین کرو [۲۲] |
| قَالَ لِمَنْ حَوْلَہٗٓ اَلَا تَسْتَمِعُوْنَ ﴿۲۵﴾ | بولا اپنے گرد والوں سے کیا تم نہیں سنتے ہو [۲۳] |
| قَالَ رَبُّکُمْ وَ رَبُّ اٰبَآئِکُمُ الْاَوَّلِیْنَ ﴿۲۶﴾ | کہا پروردگار تمہارا اور پروردگار تمہارے اگلے باپ دادوں کا [۲۴] |
| قَالَ اِنَّ رَسُوْلَکُمُ الَّذِیْٓ اُرْسِلَ اِلَیْکُمْ لَمَجْنُوْنٌ ﴿۲۷﴾ | بولا تمہارا پیغام لانے والا جو تمہاری طرف بھیجا گیا ضرور باولا ہے [۲۵] |

۲۲۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا جواب: یعنی آسمان و زمین کی سب چیزیں جس کے زیر تربیت ہیں وہ ہی رب العالمین ہے۔ اگر تمہارے قلوب میں کسی چیز پر بھی یقین لانے کی استعداد موجود ہو تو فطرت انسانی سب سے پہلے اس چیز کا یقین دلانے کے

لئے کافی ہے۔

۲۳۔ فرعون کا بات کو ٹالنا: فرعون جان بوجھ کر بات کو رلانا چاہتا تھا اپنے حوالی کو ابھارنے اور موسیٰ کی بات کو خفیف کرنے کے لئے کہنے گا، سنتے ہو، موسیٰ کیسی دوراز کار باتیں کر رہے ہیں۔ کیا تم میں کوئی تصدیق کرے گا کہ میرے سوا آسمان وزمین میں کوئی اور رب ہے؟

۲۴۔ یعنی او احمق! میں جس رب العالمین کا ذکر کر رہا ہوں، وہ ہے جس نے خود تم کو اور تمہارے باپ دادوں کو پیدا کیا۔ اور جب تمہارا بیج بھی نہ تھا اس وقت زمین وآسمان کی تربیت وتدبیر کر رہا تھا۔

۲۵۔ فرعون کی طرف سے حضرت موسیٰ علیہ السلام پر جنون کا الزام: یعنی (العیاذ باللہ) کس دیوانہ کو رسول بنا کر بھیجا ہے۔ جو ہماری اور ہمارے باپ دادوں کی خبر لیتا ہے اور ہماری شوکت و حشمت کو دیکھ کر ذرا نہیں جھجکتا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس کا دماغ عقل سے بالکل خالی ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَ الْمَغْرِبِ وَمَا بَيْنَهُمَا ؕ اِنْ كُنْتُمْ تَعْقِلُوْنَ ﴿۲۸﴾ | کہا پروردگار مشرق کا اور مغرب کا اور جو کچھ ان کے بیچ میں ہے اگر تم سمجھ رکھتے ہو[۲۶] |
| قَالَ لَئِنِ اتَّخَذْتَ اِلٰـهًا غَيْرِىْ لَاَجْعَلَنَّكَ مِنَ الْمَسْجُوْنِيْنَ ﴿۲۹﴾ | بولا اگر تو نے ٹھہرایا کوئی اور حاکم میرے سوائے تو مقرر (ضرور) ڈالوں گا تجھ کو قید میں [۲۷] |
| قَالَ اَوَلَوْ جِئْتُكَ بِشَىْءٍ مُّبِيْنٍ ﴿۳۰﴾ | کہا اور اگر لیکر آیا ہوں تیرے پاس ایک چیز کھول دینے والی [۲۸] |

۲۶۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے دلائل توحید: حضرت موسیٰ نے پھر ایک بات کہی جس طرح کی حضرت ابراہیمؑ نے نمرود کے سامنے آخر میں کہی تھی۔ یعنی رب العالمین وہ ہے جو مشرق و مغرب کا مالک اور تمام سیارات کی طلوع و غروب کی تدبیر ایک محکم و مضبوط نظام کے موافق کرنے والا ہے۔ اگر تم میں ذرا بھی عقل ہو تو بتلا سکتے ہو کہ اس عظیم الشان نظام کا قائم رکھنے والا بجز خدا کے کون ہو سکتا ہے۔ کیا کسی کو قدرت ہے کہ اس کے قائم کئے ہوئے نظام کو ایک سیکنڈ کے لئے توڑ دے یا بدل ڈالے۔ یہ آخری بات سن کر فرعون بالکل مبہوت ہو گیا اور بحث و جدال سے گذر کر دھمکیوں پر اتر آیا۔ جیسا کہ آگے آتا ہے۔ حضرت شاہ

صاحبؒ لکھتے ہیں کہ ""حضرت موسیٰ ایک بات کہتے جاتے تھے اللہ کی قدرتیں بتانے کو اور فرعون بیچ میں اپنے سرداروں کو ابھارتا تھا کہ ان کو یقین نہ آجائے""۔

۲۷۔ فرعون کا دعوۓ الوہیت: اس مرتبہ فرعون نے اپنا مطلب صاف کہہ دیا کہ یہاں ""مصر"" میں کوئی اور خدا نہیں۔ اگر میرے سوا کسی اور معبود کی حکومت مانی تو یاد رکھو قید خانہ تیار ہے۔

۲۸۔ معجزات نبوت کا مظاہرہ: یعنی فیصلہ میں ابھی جلدی نہ کر۔ یہ تو تیری باتوں کا جواب تھا۔ اب ذرا وہ کھلے ہوئے نشان بھی دیکھ جن سے اللہ تعالیٰ کی قدرت اور میری صداقت دونوں کا اظہار ہو۔ اگر ایسے نشان دکھلاوں تو کیا پھر بھی تیرا فیصلہ یہ ہی رہے گا۔

| | |
|---|---|
| قَالَ فَاْتِ بِهٖۤ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝۳۱ | بولا تو وہ چیز لا اگر تو سچ کہتا ہے |
| فَاَلْقٰى عَصَاهُ فَاِذَا هِىَ ثُعْبَانٌ مُّبِيْنٌ ۚۖ ۝۳۲ | پھر ڈال دیا اپنا عصا سو اسی وقت وہ اژدھا ہوگیا صریح |
| ع ۲/۶ وَّ نَزَعَ يَدَهٗ فَاِذَا هِىَ بَيْضَآءُ لِلنّٰظِرِيْنَ ۝۳۳ | اور اندر (بغل) سے نکالا اپنا ہاتھ سو اسی وقت وہ سفید تھا دیکھنے والوں کے سامنے |
| قَالَ لِلْمَلَاِ حَوْلَهٗۤ اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيْمٌ ۙ ۝۳۴ | بولا اپنے گرد کے سرداروں سے یہ تو کوئی جادوگر ہے پڑھا ہوا |
| يُّرِيْدُ اَنْ يُّخْرِجَكُمْ مِّنْ اَرْضِكُمْ بِسِحْرِهٖ ۖۗ فَمَاذَا تَاْمُرُوْنَ ۝۳۵ | چاہتا ہے کہ نکال دے تم کو تمہارے دیس سے اپنے جادو کے زور سے سو اب کیا حکم دیتے ہو[۲۹] |
| قَالُوْۤا اَرْجِهْ وَ اَخَاهُ وَ ابْعَثْ فِى الْمَدَآئِنِ حٰشِرِيْنَ ۙ ۝۳۶ | بولے ڈھیل دے اسکو اور اسکے بھائی کو اور بھیجدے شہروں میں نقیب |
| يَاْتُوْكَ بِكُلِّ سَحَّارٍ عَلِيْمٍ ۝۳۷ | لے آئیں تیرے پاس جو بڑا جادوگر ہو پڑھا ہوا |

۲۹۔ فرعون کا حواس باختہ ہونا: یا تو خدائی کے دعوے تھے، یا اتنی جلد ایسا حواس باختہ ہوگیا کہ اپنے غلاموں اور پرستاروں کے احکام

پر چلنے کے لئے آمادہ ہوگیا۔

| | |
|---|---|
| فَجُمِعَ السَّحَرَةُ لِمِيْقَاتِ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿۳۸﴾ | پھر اکٹھے کئے جادوگر وعدہ پر ایک مقرر دن کے [۳۰] |
| وَّ قِيْلَ لِلنَّاسِ هَلْ اَنْتُمْ مُّجْتَمِعُوْنَ ﴿۳۹﴾ | اور کہہ دیا لوگوں کو کیا تم بھی اکٹھے ہو گئے |
| لَعَلَّنَا نَتَّبِعُ السَّحَرَةَ اِنْ كَانُوْا هُمُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿۴۰﴾ | شاید ہم راہ قبول کر لیں جادوگروں کی اگر ہو ان کو غلبہ [۳۱] |

۳۰۔ جادوگروں کا اکٹھا ہونا: یعنی عید کے دن چاشت کے وقت۔

۳۱۔ یعنی سب کو اکھٹا ہونا چاہئے۔ امید قوی ہے کہ ہمارے جادوگر غالب آئیں گے۔ اس وقت ہم موسیٰ کی شکست اور مغلوبیت دکھلانے کے لئے اپنے ساحرین کی راہ پر چلیں گے۔ گویا یہ ظاہر کرنا تھا کہ اس میں ہماری کوئی خودغرضی نہیں۔ جب مقابلہ میں ہمارا پلہ بھاری رہے گا تو انصافاً کسی کو ہمارے طریقہ سے منحرف ہونے کی گنجائش نہیں رہ سکتی۔

| | |
|---|---|
| فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ قَالُوْا لِفِرْعَوْنَ اَئِنَّ لَنَا لَاَجْرًا اِنْ كُنَّا نَحْنُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿۴۱﴾ | پھر جب آئے جادوگر کہنے لگے فرعون سے بھلا کچھ ہمارا حق بھی ہے اگر ہو ہم کو غلبہ |
| قَالَ نَعَمْ وَ اِنَّكُمْ اِذًا لَّمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ﴿۴۲﴾ | بولا البتہ (ہاں (اور تم اس وقت مقربوں (مصاحبوں) میں ہو گے [۳۲] |
| قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰۤى اَلْقُوْا مَاۤ اَنْتُمْ مُّلْقُوْنَ ﴿۴۳﴾ | کہا ان کو موسیٰ نے ڈالو جو تم ڈالتے ہو [۳۳] |
| فَاَلْقَوْا حِبَالَهُمْ وَ عِصِيَّهُمْ وَ قَالُوْا بِعِزَّةِ فِرْعَوْنَ اِنَّا لَنَحْنُ الْغٰلِبُوْنَ ﴿۴۴﴾ | پھر ڈالیں انہوں نے اپنی رسیاں اور لاٹھیاں اور بولے فرعون کے اقبال سے ہماری ہی فتح ہے [۳۴] |

۳۲۔ جادوگروں کا فرعون سے مطالبہ اور فرعون کا وعدہ: یعنی نہ صرف مالی انعام و اکرام، بلکہ تم میرے خاص مصاحبوں میں رہو گے۔ ان آیات کا مفصل بیان ""اعراف"" اور ""طٰہٰ"" میں گذر چکا ہے۔

۳۳۔ ساحرین کا مظاہرہ: یعنی جب ساحرین نے کہا کہ موسیٰ تم پہلے اپنی لاٹھی ڈالتے ہو یا ہم ڈالیں اسکے جواب میں فرمایا کہ تم ہی اپنی قوت خرچ کر دیکھو۔

۳۴۔ بعض نے بِعِزَّةِ فِرْعَوْنَ کو قسم کے معنی میں لیا ہے۔ یعنی فرعون کے اقبال کی قسم ہم ہی غالب ہو کر رہیں گے۔

| | |
|---|---|
| فَاَلْقٰى مُوْسٰى عَصَاهُ فَاِذَا هِىَ تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ ﴿٤٥﴾ | پھر ڈالا موسیٰ نے اپنا عصا پھر تبھی وہ نگلنے لگا جو سانگ انہوں نے بنایا تھا[۳۵] |
| فَاُلْقِىَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ﴿٤٦﴾ | پھر اوندھے گرے جادوگر سجدہ میں |
| قَالُوْۤا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٤٧﴾ | بولے ہم نے مان لیا جہان کے رب کو |
| رَبِّ مُوْسٰى وَ هٰرُوْنَ ﴿٤٨﴾ | جو رب ہے موسیٰ اور ہارون کا |
| قَالَ اٰمَنْتُمْ لَهٗ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ ۚ اِنَّهٗ لَكَبِيْرُكُمُ الَّذِىْ عَلَّمَكُمُ السِّحْرَ ۚ فَلَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۬ؕ لَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ وَ اَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ وَّ لَاُوصَلِّبَنَّكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿٤٩﴾ | بولا تم نے اسکو مان لیا ابھی میں نے حکم نہیں دیا تم کو مقرر (بیشک) وہ تمہارا بڑا ہے جس نے تم کو سکھلایا جادو[۳۶] سو اب معلوم کر لوگے البتہ کاٹوں گا تمہارے ہاتھ اور دوسری طرف کے پاوں اور سولی چڑھاوں گا تم سب کو |
| قَالُوْا لَا ضَيْرَ ۫ اِنَّاۤ اِلٰى رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ ﴿٥٠﴾ | بولے کچھ ڈر نہیں ہم کو اپنے رب کی طرف پھر جانا ہے[۳۷] |

۳۵۔ عصائے موسیٰ علیہ السلام کا سانپوں کو نگلنا: شیخ اکبرؒ نے لکھا ہے کہ خالی رسیاں اور لاٹھیاں رہ گئیں جو سانپوں کی صورتیں انہوں نے بنائیں تھیں موسیٰ کا عصا ان کو نگل گیا۔

۳۶۔ یعنی موسیٰ تمہارا بڑا استاد ہے، آپس میں سازش کر کے آئے ہو کہ تم یہ کرنا، ہم یوں کہیں گے اور حضرت شاہ صاحبؒ لکھتے

ہیں کہ ""تمہارا بڑا"" کہا رب کو، یعنی موسیٰ اور تم ایک استاد کے شاگرد ہو"" واللہ اعلم۔

٣٧۔ ساحرین کا قبول ایمان: یعنی بہرحال مرکر خدا کے یہاں جانا ہے اس طرح مریں گے، شہادت کادرجہ ملے گا۔ یہ سب مضامین سورہ ""اعراف"" وغیرہ میں گذر چکے ہیں۔ وہاں دیکھ لیا جائے۔

| | |
|---|---|
| ع ٣ ١٨ اِنَّا نَطۡمَعُ اَنۡ يَّغۡفِرَ لَنَا رَبُّنَا خَطٰيٰنَاۤ اَنۡ كُنَّاۤ اَوَّلَ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ؕ﴿۵۱﴾ | ہم غرض رکھتے ہیں کہ بخش دے ہم کو رب ہمارا تقصیریں ہماری اس واسطے کہ ہم ہوئے پہلے قبول کرنے والے [٣٨] |
| وَ اَوۡحَيۡنَاۤ اِلٰى مُوۡسٰٓى اَنۡ اَسۡرِ بِعِبَادِىۡۤ اِنَّكُمۡ مُّتَّبَعُوۡنَ ﴿۵۲﴾ | اور حکم بھیجا ہم نے موسیٰ کو کہ رات کو لے نکل میرے بندوں کو البتہ تمہارا پیچھا کریں گے [٣٩] |
| فَاَرۡسَلَ فِرۡعَوۡنُ فِى الۡمَدَآئِنِ حٰشِرِيۡنَ‌ ۚ﴿۵۳﴾ | پھر بھیجے فرعون نے شہروں میں نقیب [٤٠] |
| اِنَّ هٰٓؤُلَاۤءِ لَشِرۡذِمَةٌ قَلِيۡلُوۡنَ ۙ﴿۵۴﴾ | یہ لوگ جو ہیں سو ایک جماعت ہے تھوڑی سی [٤١] |
| وَاِنَّهُمۡ لَنَا لَغَآئِظُوۡنَ ۙ﴿۵۵﴾ | اور وہ مقرر ہم سے دل جلے ہوئے ہیں [٤٢] |

٣٨۔ ساحرین کی استقامت اور حوصلہ: یعنی موسیٰ کی دعوت و تبلیغ کے بعد بھرے مجمع میں ظالم فرعون کے روبرو سب سے پہلے ہم نے قبول حق کا اعلان کیا۔ اس سے امید ہوتی ہے کہ حق تعالیٰ ہماری گذشتہ تقصیرات کو معاف فرمائے گا۔

٣٩۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو مصر سے ہجرت کا حکم: یعنی جب ایک مدت تک سمجھانے اور آیات دکھلاتے رہنے کے بعد بھی فرعون نے حق کو قبول نہ کیا اور ""بنی اسرائیل"" کا ستانا نہ چھوڑا، تو ہم نے موسیٰ کو حکم دیا کہ اپنی قوم کر لے کر رات میں یہاں سے ہجرت کر جاؤ۔ اور دیکھنا فرعونی لوگ تمہارا پیچھا کریں گے (گھبرانا نہیں)۔

٤٠۔ تعاقب کی تیاری: تاتمام قبطیوں کو جمع کر کے بنی اسرائیل کا تعاقب کرے۔

٤١۔ فرعون کا قوم سے خطاب: یعنی ان تھوڑے سے آدمیوں نے تم کو تنگ کر رکھا ہے۔ حالانکہ ان کی ہستی کیا ہے جو تمہارے مقابلہ میں عہدہ برا ہو سکیں۔ یہ باتیں قوم کو غیرت اور جوش دلانے کے لئے کہیں۔

٤٢۔ یا ہم کو غصہ دلا رہے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے ان کی کم بختی نے دھکا دیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ اِنَّا لَجَمِيۡعٌ حٰذِرُوۡنَ ﴿٥٦﴾ | اور ہم سارے ان سے خطرہ رکھتے ہیں [۴۳] |
| فَاَخۡرَجۡنٰهُمۡ مِّنۡ جَنّٰتٍ وَّ عُيُوۡنٍ ﴿٥٧﴾ | پھر نکال باہر کیا ہم نے ان کو باغوں اور چشموں سے |
| وَّ كُنُوۡزٍ وَّ مَقَامٍ كَرِيۡمٍ ﴿٥٨﴾ | اور خزانوں اور عمدہ مکانوں سے اسی طرح [۴۴] |
| كَذٰلِكَ ؕ وَ اَوۡرَثۡنٰهَا بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ ﴿٥٩﴾ | اور ہاتھ لگا دیں ہم نے یہ چیزیں بنی اسرائیل کے [۴۵] |
| فَاَتۡبَعُوۡهُمۡ مُّشۡرِقِيۡنَ ﴿٦٠﴾ | پھر پیچھے پڑے ان کے سورج کے نکلنے کے وقت |
| فَلَمَّا تَرَآءَ الۡجَمۡعٰنِ قَالَ اَصۡحٰبُ مُوۡسٰٓى اِنَّا لَمُدۡرَكُوۡنَ ﴿٦١﴾ | پھر جب مقابل ہوئیں دونوں فوجیں کہنے لگے موسیٰ کے لوگ ہم تو پکڑے گئے [۴۶] |
| قَالَ كَلَّا ۚ اِنَّ مَعِىَ رَبِّىۡ سَيَهۡدِيۡنِ ﴿٦٢﴾ | کہا ہرگز نہیں میرے ساتھ ہے میرا رب وہ مجھ کو راہ بتلائے گا [۴۷] |

۴۳۔ فرعون کا قوم سے خطاب: تو اس روز روز کے خطرہ کا قلع قمع ہی کر دو۔ بعض مفسرین نے اس کا ترجمہ یوں کیا ہے کہ ہماری بڑی جمعیت ہے جو محتاط یا مسلح ہے تو یہ الفاظ دل بڑھانے کے لئے ہوں گے۔ واللہ اعلم۔

۴۴۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا تعاقب: یعنی اس طرح قبطی گھربار، مال و دولت، باغ اور کھیتیاں چھوڑ کر بنی اسرائیل کے تعاقب میں ایک دم نکل پڑے۔ جنہیں پھر لوٹنا نصیب نہ ہوا۔ گویا اس تدبیر سے اللہ تعالیٰ نے اُنکو نکال باہر کیا۔

۴۵۔ بنی اسرائیل کو خزانوں کا انعام: یا تو اسکے بعد ہی یہ چیزیں بنی اسرائیل کے ہاتھ لگیں اور یا ایک مدت بعد سلیمانؑ کے عہد میں جب ملک مصر بھی اُنکی سلطنت میں شامل ہوا۔ واللہ اعلم پہلے اسکے متعلق اختلاف گذر چکا ہے۔

۴۶۔ بنی اسرائیل کی گھبراہٹ: یعنی بحر قلزم کے کنارہ پر پہنچ کر بنی اسرائیل پار ہونے کی فکر کر رہے تھے کہ پیچھے سے فرعونی لشکر نظر آیا گھبرا کر موسیٰؑ سے کہنے لگے کہ اب اُنکے ہاتھ سے کیسے بچیں گے۔ آگے سمندر حائل ہے اور پیچھے سے دشمن دبائے چلا آرہا ہے۔

۴۷۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی تسلی: یعنی گھبراؤ نہیں، اللہ کے وعدوں پر اطمینان رکھو، اسکی حمایت و نصرت میرے ساتھ

ہے۔ وہ یقیناً ہمارے لئے کوئی راستہ نکال دیگا۔ ناممکن ہے کہ دشمن ہمکو پکڑ سکے۔

| | |
|---|---|
| فَاَوۡحَیۡنَاۤ اِلٰی مُوۡسٰۤی اَنِ اضۡرِبۡ بِّعَصَاكَ الۡبَحۡرَ ؕ فَانۡفَلَقَ فَكَانَ كُلُّ فِرۡقٍ كَالطَّوۡدِ الۡعَظِیۡمِ ﴿۶۳﴾ | پھر حکم بھیجا ہم نے موسیٰ کو کہ مار اپنے عصا سے دریا کو پھر دریا پھٹ گیا تو ہوگئی ہر پھانک جیسے بڑا پہاڑ [۴۸] |
| وَ اَزۡلَفۡنَا ثَمَّ الۡاٰخَرِیۡنَ ﴿۶۴﴾ | اور پاس پہنچا دیا ہم نے اسی جگہ دوسروں کو |
| وَ اَنۡجَیۡنَا مُوۡسٰی وَ مَنۡ مَّعَهٗۤ اَجۡمَعِیۡنَ ﴿۶۵﴾ | اور بچا دیا ہم نے موسیٰ کو اور جو لوگ تھے اس کے ساتھ سب کو |
| ثُمَّ اَغۡرَقۡنَا الۡاٰخَرِیۡنَ ﴿۶۶﴾ | پھر ڈبا دیا ہم نے ان دوسروں کو [۴۹] |
| اِنَّ فِیۡ ذٰلِكَ لَاٰیَةً ؕ وَمَا كَانَ اَكۡثَرُهُمۡ مُّؤۡمِنِیۡنَ ﴿۶۷﴾ | اس چیز میں ایک نشانی ہے اور نہیں تھے بہت لوگ ان میں ماننے والے [۵۰] |
| ع ۴ ۸ وَ اِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الۡعَزِیۡزُ الرَّحِیۡمُ ﴿۶۸﴾ | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا [۵۱] |

۴۸۔ دریا میں بارہ راستے: پانی بہت گہرا تھا۔ بارہ جگہ سے پھٹ کر خشک راستے بن گئے۔ بارہ قبیلے بنی اسرائیل کے الگ الگ اُن میں کوگذرے اور بیچ میں پانی کے پہاڑ کھڑے رہ گئے۔ (کذافی موضح القرآن)

۴۹۔ غرق فرعون: یعنی فرعونی لشکر بھی قریب آگیا اور دریا میں راستے بنے ہوئے دیکھ کر بنی اسرائیل کے بعد بے سوچے سمجھے گھس پڑا جب تمام لشکر دریا کی لپیٹ میں آگیا، فوراً خدا کے حکم سے پانی کے پہاڑ ایک دوسرے سے مل گئے۔ یہ قصہ پہلے گذر چکا ہے۔

۵۰۔ یعنی جب اکثروں نے حق کو قبول نہ کیا تو آخر میں قدرت نے یہ نشان دکھلایا۔ جس سے صادقین اور مکذبین کے انجام کا دنیا ہی میں الگ الگ پتہ چل جاتا ہے۔

۵۱۔ یہ سنا دیا ہمارے حضرت ﷺ کو مکہ کے فرعون بھی مسلمانوں کے پیچھے نکلیں گے لڑائی کو۔ پھر وطن سے باہر تباہ ہوں گے

"بدر" کے دن جیسے فرعون تباہ ہوا۔ (موضح القرآن)

| | |
|---|---|
| وَاتۡلُ عَلَيۡهِمۡ نَبَاَ اِبۡرٰهِيۡمَ ﴿۶۹﴾ | اور سنا دے ان کو خبر ابراہیم کی |
| اِذۡ قَالَ لِاَبِيۡهِ وَقَوۡمِهٖ مَا تَعۡبُدُوۡنَ ﴿۷۰﴾ | جب کہا اپنے باپ کو اور اس کی قوم کو تم کس کو پوجتے ہو[۵۲] |
| قَالُوۡا نَعۡبُدُ اَصۡنَامًا فَنَظَلُّ لَهَا عٰكِفِيۡنَ ﴿۷۱﴾ | وہ بولے ہم پوجتے ہیں مورتوں کو پھر سارے دن انہی کے پاس لگے بیٹھے رہتے ہیں[۵۳] |
| قَالَ هَلۡ يَسۡمَعُوۡنَكُمۡ اِذۡ تَدۡعُوۡنَ ﴿۷۲﴾ | کہا کچھ سنتے ہیں تمہارا کہا جب تم پکارتے ہو[۵۴] |
| اَوۡ يَنۡفَعُوۡنَكُمۡ اَوۡ يَضُرُّوۡنَ ﴿۷۳﴾ | یا کچھ بھلا کرتے ہیں تمہارا یا برا[۵۵] |
| قَالُوۡا بَلۡ وَجَدۡنَاۤ اٰبَآءَنَا كَذٰلِكَ يَفۡعَلُوۡنَ ﴿۷۴﴾ | بولے نہیں پر ہم نے پایا اپنے باپ دادوں کو یہی کام کرتے[۵۶] |

۵۲۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا واقعہ: یعنی یہ کیا چیز ہے جسے تم پوجتے ہو؟

۵۳۔ یعنی تم ہمارے معبودوں کو جانتے نہیں، جو ایسی تحقیر سے سوال کر رہے ہو۔ ہم ان مورتوں کو پوجتے ہیں اور اس قدر وقعت و عقیدت ہمارے دل میں ہے کہ دن بھر آسن جما کر ان ہی کو لگے بیٹھے رہتے ہیں۔

۵۴۔ دعوت توحید: یعنی اتنا پکارنے پر کبھی تمہاری بات سنتے ہیں؟ اگر نہیں سنتے (جیسا کہ ان کے جماد ہونے سے ظاہر ہے) تو پکارنا فضول ہے۔

۵۵۔ یعنی کیا پوجنے سے کچھ نفع یا نہ پوجنے سے کچھ نقصان پہنچا سکتے ہیں؟ ظاہر ہے جو اپنے اوپر سے مکھی تک نہ اڑا سکیں وہ دوسرے کو کیا نفع نقصان پہنچا سکیں گے؟ پھر ایسی عاجز ولایعقل چیز کو معبود بنانا کہاں کی عقلمندی ہے۔

۵۶۔ کفار کی آباء پرستی: یعنی ان منطقی بحثوں اور کٹ حجتیوں کو ہم نہیں جانتے، نہ ہماری عقیدت اور پرستش کا مدار ان باتوں پر ہے بس سو دلیلوں کی ایک دلیل یہ ہے کہ ہمارے بڑے اسی طرح کرتے چلے آئے۔ کیا ہم ان سب کو احمق سمجھ لیں۔

| | |
|---|---|
| قَالَ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا كُنْتُمْ تَعْبُدُوْنَ ۝۷۵ | کہا بھلا دیکھتے ہو جن کو پوجتے رہے ہو |
| اَنْتُمْ وَ اٰبَآؤُ كُمُ الْاَقْدَمُوْنَ ۝۷۶ | تم اور تمہارے باپ دادے اگلے [۵۷] |
| فَاِنَّهُمْ عَدُوٌّ لِّيْٓ اِلَّا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ۝۷۷ | سو وہ میرے غنیم ہیں [۵۸] مگر جہان کا رب [۵۹] |
| الَّذِيْ خَلَقَنِيْ فَهُوَ يَهْدِيْنِ ۝۷۸ | جس نے مجھ کو بنایا سو وہی مجھ کو راہ دکھلاتا ہے [۶۰] |
| وَالَّذِيْ هُوَ يُطْعِمُنِيْ وَ يَسْقِيْنِ ۝۷۹ | اور وہ جو مجھ کو کھلاتا ہے اور پلاتا ہے |
| وَ اِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ۝۸۰ | اور جب میں بیمار ہوں تو وہی شفا دیتا ہے |
| وَالَّذِيْٓ يُمِيْتُنِيْ ثُمَّ يُحْيِيْنِ ۝۸۱ | اور وہ جو مجھ کو مارے گا پھر جلائے گا [۶۱] |

۵۷۔ کفار کی آباء پرستی: یعنی ان کا پوجنا ایک پرانی حماقت ہے، ورنہ جس کے اختیار اور قبضہ میں ذرہ برابر نفع نقصان نہ ہو اسکی عبادت کیسی؟

۵۸۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا بتوں سے دشمنی کا اعلان: یعنی لو! میں بے خوف و خطر اعلان کرتا ہوں کہ تمہارے ان معبودوں سے میری لڑائی ہے۔ میں ان کی گت بنا کر رہوں گا۔ وَتَاللّٰهِ لَاَ كِيْدَنَّ اَصْنَامَكُمْ بَعْدَ اَنْ تُوَلُّوْا مُدْبِرِيْنَ (انبیاء رکوع ۵) اگر ان میں کوئی طاقت ہے تو مجھ کو نقصان پہنچا دیکھیں۔ کما قال تعالیٰ فی موضع آخر۔ وَلَآ اَخَافُ مَا تُشْرِكُوْنَ بِهٖٓ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ رَبِّيْ شَيْئًا الآیۃ (انعام رکوع ۹) وقال نوحؑ فَاَجْمِعُوْٓا اَمْرَكُمْ وَشُرَكَآءَكُمْ (یونس رکوع ۸) وقال ہودؑ فَكِيْدُوْنِيْ جَمِيْعًا ثُمَّ لَا تُنْظِرُوْنِ (ہود رکوع ۵) اور بعض مفسرین نے کہا کہ یہ نہایت موثر و لطیف پیرایہ میں مشرکین پر تعریض ہے۔ یعنی جن کی تم عبادت کر رہے ہو میں ان کو اپنا دشمن سمجھتا ہوں۔ اگر نعوذ باللہ ان کی پرستش کروں تو سراسر نقصان ہے۔ اسی سے سمجھ لو کہ تم بھی ان کی عبادت کر کے نقصان اٹھا رہے ہو۔

۵۹۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا تذکیر نعمت: کہ وہ ہی میرا معبود، دوست اور مددگار ہے۔

۶۰۔ یعنی فلاح دارین کی راہ دکھاتا اور اعلیٰ درجہ کے فوائد و منافع کی طرف رہنمائی کرتا ہے۔

۶۱۔ یعنی کھلانا پلانا، مارنا جلانا اور بیماری سے اچھا کرنا، سب اسی کے قبضہ قدرت میں ہے۔

| | |
|---|---|
| وَالَّذِیٓ اَطۡمَعُ اَنۡ یَّغۡفِرَ لِیۡ خَطِیۡٓـَٔتِیۡ یَوۡمَ الدِّیۡنِ ﴿۸۲﴾ | اور وہ جو مجھ کو توقع ہے کہ بخشے میری تقصیر انصاف کے دن [٦٢] |
| رَبِّ هَبۡ لِیۡ حُكۡمًا وَّ اَلۡحِقۡنِیۡ بِالصّٰلِحِیۡنَ ﴿۸۳﴾ | اے میرے رب دے مجھ کو حکم اور ملا مجھ کو نیکوں میں [٦٣] |
| وَاجۡعَلۡ لِّیۡ لِسَانَ صِدۡقٍ فِی الۡاٰخِرِیۡنَ ﴿۸۴﴾ | اور رکھ میرا بول سچا پچھلوں میں [٦٤] |
| وَاجۡعَلۡنِیۡ مِنۡ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِیۡمِ ﴿۸۵﴾ | اور کر مجھ کو وارثوں میں نعمت کے باغ کے [٦٥] |

٦٢۔ یعنی کسی معاملہ میں بھول چوک یا اپنے درجہ کے موافق خطا و تقصیر ہو جائے تو اسی کی مہربانی سے معافی کی توقع ہو سکتی ہے۔ کوئی دوسرا معاف کرنے والا نہیں۔ آگے حق تعالیٰ کے کمالات اور مہربانیوں کا ذکر کرتے کرتے حضرت ابراہیمؑ نے غلبہ حضور ﷺ سے دعا شروع کر دی جو کمال عبدیت کے لوازم میں سے ہے۔

٦٣۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا: یعنی مزید علم و حکمت اور درجات و قبول مرحمت فرما اور اعلیٰ درجہ کے نیکوں کے زمرہ میں (جو انبیاء علیہم السلام ہیں) شامل رکھ۔ کما قال نبینا ﷺ اَللّٰھُمَّ فِی الرَّفِیۡقِ الۡاَعۡلٰی۔ اس دعا سے اپنی کامل احتیاج اور حق تعالیٰ کی غناء کا اظہر مقصود ہے۔ یعنی نبی ہو یا ولی، اللہ تعالیٰ کسی کے معاملہ میں مجبور و مضطر نہیں۔ ہمہ وقت اس کے فضل و رحمت سے کام چلتا ہے۔

٦٤۔ قول صدق عطا فرما: یعنی ایسے اعمال مرضیہ اور آثار حسنہ کی توفیق دے کہ پیچھے آنے والی نسلیں ہمیشہ میرا ذکر خیر کریں اور میرے راستہ پر چلنے کی طرف راغب ہوں۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ آخر زمانہ میں میرے گھرانے سے نبی ہو اور امت ہو، اور میرا دین تازہ کریں چنانچہ یہ ہی ہوا کہ حق تعالیٰ نے ابراہیمؑ کو دنیا میں قبول عام عطا فرمایا اور ان کی نسل سے خاتم الانبیاء ﷺ کو مبعوث کیا جنہوں نے ملت ابراہیمی کی تجدید کی اور فرمایا کہ میں ابراہیمؑ کی دعا ہوں آج بھی ابراہیمؑ کا ذکر خیر اہل مِلل کی زبانوں پر جاری ہے اور امت محمدیہ تو ہر نماز میں كَمَا صَلَّيۡتَ عَلٰٓى اِبۡرَاهِيۡمَ اور كَمَا بَارَكۡتَ عَلٰٓى اِبۡرَاهِيۡمَ پڑھتی ہے۔

٦٥۔ یعنی جنت کا جو آدم کی میراث ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاغۡفِرۡ لِاَبِيۡۤ اِنَّهٗ كَانَ مِنَ الضَّآلِّيۡنَ ﴿٨٦﴾ | اور معاف کر میرے باپ کو وہ تھا راہ بھولے ہوؤں میں [٦٦] |
| وَلَا تُخۡزِنِيۡ يَوۡمَ يُبۡعَثُوۡنَ ﴿٨٧﴾ | اور رسوا نہ کر مجھ کو کہ جس دن سب جی کر اٹھیں گے |
| يَوۡمَ لَا يَنۡفَعُ مَالٌ وَّلَا بَنُوۡنَ ﴿٨٨﴾ | جس دن نہ کام آئے کوئی مال اور نہ بیٹے |
| اِلَّا مَنۡ اَتَى اللّٰهَ بِقَلۡبٍ سَلِيۡمٍ ﴿٨٩﴾ | مگر جو کوئی آیا اللہ کے پاس لیکر دل چنگا [٦٧] |
| وَ اُزۡلِفَتِ الۡجَنَّةُ لِلۡمُتَّقِيۡنَ ﴿٩٠﴾ | اور پاس لائیں بہشت کو واسطے ڈر والوں کے |
| وَ بُرِّزَتِ الۡجَحِيۡمُ لِلۡغٰوِيۡنَ ﴿٩١﴾ | اور نکالیں دوزخ کو سامنے بے راہوں کے [٦٨] |

٦٦۔ باپ کیلئے مغفرت کی دعا: ترجمہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ دعا باپ کی موت کے بعد کی۔ مگر دوسری جگہ تصریح آگئی کہ جب اس کا دشمن خدا ہونا ظاہر ہوگیا تو برأت اور بیزاری کا اظہار فرمایا۔ کما قال تعالیٰ۔ وَمَا كَانَ اسۡتِغۡفَارُ اِبۡرٰهِيۡمَ لِاَبِيۡهِ اِلَّا عَنۡ مَّوۡعِدَةٍ وَّعَدَهَاۤ اِيَّاهُ ۚ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗۤ اَنَّهٗ عَدُوٌّ لِّلّٰهِ تَبَرَّاَ مِنۡهُ (توبہ رکوع ١٤) اور اگر اِنَّهٗ كَانَ مِنَ الضَّآلِّيۡنَ میں كَانَ کا ترجمہ "تھا" کے بجائے "ہے" سے کیا جائے، پھر کوئی اشکال نہیں۔ کیونکہ زندگی میں ایمان لے آنے کا امکان تھا۔ تو دعا کا حاصل یہ ہے کہ الٰہی اس کو ایمان سے مشرف فرما کر کفر کے زمانہ کی خطائیں معاف فرما دے۔ اس کی قدرے مفصل تحقیق پہلے کسی جگہ گذر چکی ہے۔ فلیراجع۔

٦٧۔ یعنی بھلا چنگا بے روگ دل جو کفر و نفاق اور فاسد عقیدوں سے پاک ہوگا وہ ہی وہاں کام دے گا۔ نرے مال و اولاد کچھ کام نہ آئیں گے اگر کافر چاہے کہ قیامت میں مال و اولاد فدیہ دے کر جان چھڑا لے، تو ممکن نہیں۔ یہاں کے صدقات و خیرات اور نیک اولاد سے بھی کچھ نفع کی توقع اسی وقت ہے جب اپنا دل کفر کی پلیدی سے پاک ہو۔

٦٨۔ محشر میں جنت و دوزخ کی قربت: یعنی محشر میں جنت مع اپنی انتہائی آرائش و زیبائش کے متقین کو قریب نظر آئے گی۔ جسے دیکھ کر داخل ہونے سے پہلے ہی مسرور ہوں گے۔ اسی طرح دوزخ کو مجرموں کے پاس لے آئیں گے تا داخل ہونے سے پیشتر ہی خوف کھا کر لرزنے لگیں۔

| | |
|---|---|
| وَ قِيۡلَ لَهُمۡ اَيۡنَمَا كُنۡتُمۡ تَعۡبُدُوۡنَ ۙ﴿۹۲﴾ | اور کہیں ان کو کہاں ہیں جن کو تم پوجتے تھے |
| مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ ؕ هَلۡ يَنۡصُرُوۡنَكُمۡ اَوۡ يَنۡتَصِرُوۡنَ ؕ﴿۹۳﴾ | اللہ کے سوائے کیا کچھ مدد کرتے ہیں تمہاری یا بدلہ لے سکتے ہیں [۶۹] |
| فَكُبۡكِبُوۡا فِيۡهَا هُمۡ وَالۡغَاوٗنَ ۙ﴿۹۴﴾ | پھر اوندھے ڈالیں اس میں انکو اور سب بے راہوں کو |
| وَ جُنُوۡدُ اِبۡلِيۡسَ اَجۡمَعُوۡنَ ؕ﴿۹۵﴾ | اور ابلیس کے لشکر کو سبھوں کو |
| قَالُوۡا وَهُمۡ فِيۡهَا يَخۡتَصِمُوۡنَ ۙ﴿۹۶﴾ | کہیں گے جب وہ وہاں باہم جھگڑنے لگیں |
| تَاللّٰهِ اِنۡ كُنَّا لَفِىۡ ضَلٰلٍ مُّبِيۡنٍ ۙ﴿۹۷﴾ | قسم اللہ کی ہم تھے صریح غلطی میں |
| اِذۡ نُسَوِّيۡكُمۡ بِرَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۹۸﴾ | جب ہم تم کو برابر کرتے تھے پروردگار عالم کے |
| وَمَاۤ اَضَلَّنَاۤ اِلَّا الۡمُجۡرِمُوۡنَ ﴿۹۹﴾ | اور ہم کو راہ سے بہکایا سو ان گنہگاروں نے |
| فَمَا لَنَا مِنۡ شَافِعِيۡنَ ۙ﴿۱۰۰﴾ | پھر کوئی نہیں ہماری سفارش کرنے والے |
| وَلَا صَدِيۡقٍ حَمِيۡمٍ ﴿۱۰۱﴾ | اور نہ کوئی دوست محبت کرنے والا [۷۰] |

۶۹۔ اب فرضی معبود کہاں گئے؟ یعنی اب وہ فرضی معبود کہاں گئے، کہ نہ تمہاری مدد کر کے اس عذاب سے چھڑا سکتے ہیں نہ بدلہ لے سکتے ہیں بلکہ خود اپنی بھی مدد نہیں کر سکتے۔

۷۰۔ آخرت میں کفار کا اعتراف گناہ: یعنی بت اور بت پرست اور ابلیس کا سارا لشکر، سب کو دوزخ میں اوندھے منہ گرا دیا جائے گا وہاں پہنچ کر آپس میں جھگڑیں گے۔ ایک دوسرے کو الزام دے گا اور آخر کار اپنی گمراہی کا اعتراف کریں گے کہ واقعی ہم سے بڑی سخت غلطی ہوئی کہ تمکو (یعنی بتوں کو یا دوسری چیزوں کو جنہیں خدائی کے حقوق و اختیارات دے رکھے تھے) رب العالمین کے برابر کر دیا۔ کیا کہیں یہ غلطی ہم سے ان بڑے شیطانوں نے کرائی، اب ہم اس مصیبت میں گرفتار ہیں نہ کوئی بت کام دیتا ہے نہ شیطان مدد کو پہنچتا ہے وہ خود ہی دوزخ کے کندے بن رہے ہیں۔ کوئی اتنا بھی نہیں کہ خدا کے یہاں ہماری سفارش کر

دے یا کم از کم اس آڑے وقت میں کوئی دوست دلسوزی و ہمدردی ہی کا اظہار کرے۔ سچ ہے اَلۡاَخِلَّآءُ یَوۡمَئِذٍۭ بَعۡضُھُمۡ لِبَعۡضٍ عَدُوٌّ اِلَّا الۡمُتَّقِیۡنَ (زخرف رکوع ٦)۔

| | |
|---|---|
| فَلَوۡ اَنَّ لَنَا کَرَّۃً فَنَکُوۡنَ مِنَ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ ﴿۱۰۲﴾ | سو کسی طرح ہم کو پھر جانا ملے تو ہم ہوں ایمان والوں میں [۱] |
| اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیَۃً ؕ وَ مَا کَانَ اَکۡثَرُھُمۡ مُّؤۡمِنِیۡنَ ﴿۱۰۳﴾ | اس بات میں نشانی ہے اور بہت لوگ ان میں نہیں ماننے والے [۲] |
| وَ اِنَّ رَبَّکَ لَھُوَ الۡعَزِیۡزُ الرَّحِیۡمُ ﴿۱۰۴﴾ ع | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا |
| کَذَّبَتۡ قَوۡمُ نُوۡحِ ۣالۡمُرۡسَلِیۡنَ ﴿۱۰۵﴾ ۚۖ | جھٹلایا نوح کی قوم نے پیغام لانے والوں کو |
| اِذۡ قَالَ لَھُمۡ اَخُوۡھُمۡ نُوۡحٌ اَلَا تَتَّقُوۡنَ ﴿۱۰۶﴾ ۚ | جب کہا ان کو ان کے بھائی نوح نے کیا تم کو ڈر نہیں |
| اِنِّیۡ لَکُمۡ رَسُوۡلٌ اَمِیۡنٌ ﴿۱۰۷﴾ ۙ | میں تمہارے واسطے پیغام لانے والا ہوں |
| فَاتَّقُوا اللّٰہَ وَ اَطِیۡعُوۡنِ ﴿۱۰۸﴾ ۚ | معتبر سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو [۳] |

ع ۵ ۱۶ ۹

۱۔ دوبارہ دنیا میں بھیجنے کی درخواست: یعنی اگر ایک مرتبہ ہم کو پھر دنیا کی طرف واپس جانے کا موقع دیا جائے تو اب وہاں سے پکے ایماندار بن کر آئیں لیکن یہ کہنا بھی جھوٹ ہے۔ وَلَوۡ رُدُّوۡا لَعَادُوۡا لِمَا نُھُوۡا عَنۡہُ وَ اِنَّھُمۡ لَکٰذِبُوۡنَ (انعام رکوع ٣)۔

۲۔ یعنی ابراہیمؑ کے اس قصہ میں توحید وغیرہ کے دلائل اور مشرکین کا عبرتناک انجام دکھلایا گیا ہے مگر لوگ کہاں مانتے ہیں۔

۳۔ حضرت نوح علیہ السلام کی دعوت: یعنی نہایت صدق و امانت کے ساتھ حق تعالیٰ کا پیغام بلا کم و کاست تم کو پہنچاتا ہوں۔ لہٰذا واجب ہے کہ پیغام الٰہی سنکر خدا سے ڈرو۔ اور میرا کہا مانو۔

| | |
|---|---|
| وَمَآ اَسۡـَٔلُكُمۡ عَلَيۡهِ مِنۡ اَجۡرٍ ۚ اِنۡ اَجۡرِىَ اِلَّا عَلٰى رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ۱۰۹ | اور مانگتا نہیں میں تم سے اس پر کچھ بدلہ میرا بدلہ ہے اسی پروردگار عالم پر |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيۡعُوۡنِ ۱۱۰ | سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو [۷۴] |
| قَالُوۡۤا اَنُؤۡمِنُ لَكَ وَاتَّبَعَكَ الۡاَرۡذَلُوۡنَ ۱۱۱ | بولے کیا ہم تجھ کو مان لیں اور تیرے ساتھ ہو رہے ہیں کمینے [۷۵] |
| قَالَ وَمَا عِلۡمِىۡ بِمَا كَانُوۡا يَعۡمَلُوۡنَ ۱۱۲ | کہا مجھ کو کیا جاننا ہے اس کو جو کام وہ کر رہے ہیں |
| اِنۡ حِسَابُهُمۡ اِلَّا عَلٰى رَبِّىۡ لَوۡ تَشۡعُرُوۡنَ ۱۱۳ | ان کا حساب پوچھنا میرے رب کا ہی کام ہے اگر تم سمجھ رکھتے ہو |
| وَمَاۤ اَنَا بِطَارِدِ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ۱۱۴ | اور میں ہانکنے والا نہیں ایمان لانے والوں کو [۷۶] |
| اِنۡ اَنَا اِلَّا نَذِيۡرٌ مُّبِيۡنٌ ۱۱۵ | میں تو بس یہی ڈر سنا دینے والا ہوں کھول کر [۷۷] |

۷۴۔ یعنی بے غرض اور بے لوث آدمی کی بات ماننی چاہئے۔

۷۵۔ یعنی تھوڑے سے کمینے اور نیچ قوم کے لوگ اپنی نمود کے لئے تیرے ساتھ ہو گئے ہیں، بھلا یہ کیا اونچے کام کریں گے اور ہمارا فضل و شرف کب اجازت دے سکتا ہے کہ ان کمینوں کے دوش بدوش تمہاری مجلس میں بیٹھا کریں، پہلے تو آپ ان کو اپنے یہاں سے کھسکائیے، پھر ہم سے بات کرنا۔

۷۶۔ حضرت نوح علیہ السلام کا جواب: یعنی مجھے ان کا صدق و ایمان قبول ہے، ان کے پیشے یا نیت اور اندرونی کاموں کے جاننے سے کیا مطلب اس کا فیصلہ اور حساب تو پروردگار کے یہاں ہو گا۔ باقی میں تمہاری خاطر سے غریب ایمانداروں کو اپنے پاس سے دھکے نہیں دے سکتا۔

۷۷۔ یعنی میرا فرض تم کو آگاہ کر دینا تھا سو کر چکا، تمہاری لغو فرمائشیں پوری کرنا میرے ذمہ نہیں۔

| | |
|---|---|
| قَالُوۡا لَئِنۡ لَّمۡ تَنۡتَهِ يٰنُوۡحُ لَتَكُوۡنَنَّ مِنَ الۡمَرۡجُوۡمِيۡنَ ﴿١١٦﴾ | بولے اگر تو نہ چھوڑے گا اے نوح تو ضرور سنگسار کر دیا جائے گا [٧٨] |
| قَالَ رَبِّ اِنَّ قَوۡمِىۡ كَذَّبُوۡنِ ﴿١١٧﴾ | کہا اے رب میری قوم نے تو مجھکو جھٹلا دیا |
| فَافۡتَحۡ بَيۡنِىۡ وَ بَيۡنَهُمۡ فَتۡحًا وَّ نَجِّنِىۡ وَ مَنۡ مَّعِىَ مِنَ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿١١٨﴾ | سو فیصلہ کر دے میرے انکے بیچ میں کسی طرح کا فیصلہ [٧٩] اور بچا لے میرے ساتھ ہیں ایمان والے [٨٠] |
| فَاَنۡجَيۡنٰهُ وَ مَنۡ مَّعَهٗ فِى الۡفُلۡكِ الۡمَشۡحُوۡنِ ﴿١١٩﴾ | پھر بچا دیا ہم نے اسکو اور جو اس کے ساتھ تھے اس لدی ہوئی کشتی میں |
| ثُمَّ اَغۡرَقۡنَا بَعۡدُ الۡبٰقِيۡنَ ﴿١٢٠﴾ | پھر ڈبا دیا ہم نے اس کے پیچھے ان باقی رہے ہوؤں کو [٨١] |
| اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ وَ مَا كَانَ اَكۡثَرُهُمۡ مُّؤۡمِنِيۡنَ ﴿١٢١﴾ | البتہ اس بات میں نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں ہیں ماننے والے |
| وَ اِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الۡعَزِيۡزُ الرَّحِيۡمُ ﴿١٢٢﴾ ع ٦ ١٨ ١٠ | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا |

٧٨۔ حضرت نوح علیہ السلام کو قوم کی دھمکی: یعنی بس اب ہم کو اپنی نصیحت سے معاف رکھو، اگر اس روش سے باز نہ آئے تو سنگسار کئے جاوگے۔

٧٩۔ حضرت نوح علیہ السلام کی دعا: یعنی میرے اور ان کے درمیان عملی فیصلہ فرما دیجئے۔ اب انکے راہ راست پر آنے کی توقع نہیں۔

٨٠۔ یعنی مجھ کو اور میرے ساتھیوں کو الگ کر کے ان کا بیڑا غرق کر۔

٨١۔ اس قصہ کی تفصیل پہلے کئی جگہ گذر چکی۔

| | |
|---|---|
| كَذَّبَتۡ عَادُ ۨالۡمُرۡسَلِيۡنَ ﴿۱۲۳﴾ ۚۖ | جھٹلایا عاد نے پیغام لانے والوں کو |
| اِذۡ قَالَ لَهُمۡ اَخُوۡهُمۡ هُوۡدٌ اَلَا تَتَّقُوۡنَ ﴿۱۲۴﴾ ۚ | جب کہا ان کو ان کے بھائی ہود نے کیا تم کو ڈر نہیں |
| اِنِّىۡ لَـكُمۡ رَسُوۡلٌ اَمِيۡنٌ ﴿۱۲۵﴾ ۙ | میں تمہارے پاس پیغام لانے والا معتبر ہوں |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَطِيۡعُوۡنِ ﴿۱۲۶﴾ ۚ | سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو |
| وَ مَاۤ اَسۡـَٔلُكُمۡ عَلَيۡهِ مِنۡ اَجۡرٍ ۚ اِنۡ اَجۡرِىَ اِلَّا عَلٰى رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۱۲۷﴾ ؕ | اور نہیں مانگتا میں تم سے اس پر کچھ بدلہ میرا بدلہ ہے اسی جہان کے مالک پر |
| اَتَبۡنُوۡنَ بِكُلِّ رِيۡعٍ اٰيَةً تَعۡبَثُوۡنَ ﴿۱۲۸﴾ | کیا بناتے ہو ہر اونچی زمین پر ایک نشان کھیلنے کو |
| وَ تَتَّخِذُوۡنَ مَصَانِعَ لَعَلَّكُمۡ تَخۡلُدُوۡنَ ﴿۱۲۹﴾ | اور بناتے ہو کاریگریاں شاید تم ہمیشہ رہو گے [۸۲] |
| وَ اِذَا بَطَشۡتُمۡ بَطَشۡتُمۡ جَبَّارِيۡنَ ﴿۱۳۰﴾ ۚ | اور جب ہاتھ ڈالتے ہو تو پنجہ مارتے ہو ظلم سے |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَطِيۡعُوۡنِ ﴿۱۳۱﴾ ۚ | سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو [۸۳] |
| وَ اتَّقُوا الَّذِىۡۤ اَمَدَّكُمۡ بِمَا تَعۡلَمُوۡنَ ﴿۱۳۲﴾ ۚ | اور ڈرو اس سے جس نے تم کو پہنچائیں وہ چیزیں جو تم جانتے ہو |
| اَمَدَّكُمۡ بِاَنۡعَامٍ وَّ بَنِيۡنَ ﴿۱۳۳﴾ ۙۚ | پہنچائے تم کو چوپائے اور بیٹے |

۸۲۔ قوم عاد کے واقعہ کی تذکیر: ان لوگوں کو بڑا شوق تھا اونچے مضبوط منارے بنانے کا جس سے کچھ کام نہ نکلے، مگر نام ہو جائے اور رہنے کی عمارتیں بھی بڑے تکلف سے بناتے تھے مال ضائع کرنے کو۔ ان میں بڑی کاریگریاں دکھلاتے تھے گویا یہ سمجھتے تھے کہ ہمیشہ یہیں رہنا ہے اور یہ یادگاریں اور عمارتیں کبھی برباد نہ ہوں گی۔ (لیکن آج دیکھو تو ان کے کھنڈر بھی باقی نہیں)۔

۸۳۔ حضرت ہود علیہ السلام کی دعوت: یعنی ظلم و ستم سے زیر دستوں اور کمزوروں کو تنگ کر رکھا ہے۔ گویا انصاف اور نرمی کا سبق ہی نہیں پڑھا خدا کی ضعیف مخلوق کو جبر و تعدی کا تختۂ مشق بنا رکھا ہے۔ سو اللہ سے ڈرو، ظلم و تکبر سے باز آو، اور میری بات مانو۔

| | |
|---|---|
| وَ جَنّٰتٍ وَّ عُيُوۡنٍ ۚ﴿۱۳۴﴾ | اور باغ اور چشمے |
| اِنِّیۡۤ اَخَافُ عَلَيۡكُمۡ عَذَابَ يَوۡمٍ عَظِيۡمٍ ؕ﴿۱۳۵﴾ | میں ڈرتا ہوں تم پر ایک بڑے دن کی آفت سے [۸۴] |
| قَالُوۡا سَوَآءٌ عَلَيۡنَاۤ اَوَعَظۡتَ اَمۡ لَمۡ تَكُنۡ مِّنَ الۡوٰعِظِيۡنَ ۚ﴿۱۳۶﴾ | بولے ہم کو برابر ہے تو نصیحت کرے یا نہ بنے تو نصیحت کرنے والا |
| اِنۡ هٰذَاۤ اِلَّا خُلُقُ الۡاَوَّلِيۡنَ ۙ﴿۱۳۷﴾ | اور کچھ نہیں یہ باتیں عادت ہے اگلے لوگوں کی |
| وَمَا نَحۡنُ بِمُعَذَّبِيۡنَ ۚ﴿۱۳۸﴾ | اور ہم پر آفت نہیں آنے والی [۸۵] |
| فَكَذَّبُوۡهُ فَاَهۡلَكۡنٰهُمۡ ؕ اِنَّ فِیۡ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ وَمَا كَانَ اَكۡثَرُهُمۡ مُّؤۡمِنِيۡنَ ﴿۱۳۹﴾ | پھر اسکو جھٹلانے لگے تو ہم نے انکو غارت کر دیا [۸۶] اس بات میں البتہ نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں ماننے والے |

۸۴۔ یعنی اتنا تو سوچو کہ آخر یہ سامان تم کو کس نے دیے ہیں؟ کیا اس منعم حقیقی کا تمہارے ذمہ کوئی حق نہیں۔ اگر تمہاری یہ ہی شرارت اور سرکشی رہی تو مجھے اندیشہ ہے کہ پہلی قوموں کی طرح کسی سخت آفت میں گرفتار نہ ہو جاو۔ دیکھو میں تم کو نصیحت کر چکا۔ اپنے انجام کو خوب سوچ لو۔

۸۵۔ قوم عاد کی ضد اور ہٹ دھرمی: یعنی تمہاری نصیحت بیکار ہے۔ یہ جادو ہم پر چلنے والا نہیں۔ قدیم سے یہ عادت چلی آتی ہے کہ کچھ لوگ نبی بن کر عذاب سے ڈرایا کرتے ہیں اور مرنے جینے کا سلسلہ بھی پہلے سے چلا آتا ہے تو اس سے ہم کو کیا اندیشہ ہو سکتا ہے رہا جو طریقہ ہمارا ہے وہ ہی ہمارے اگلے باپ دادوں کا تھا ہم اس سے کسی طرح ہٹنے والے نہیں۔ نہ عذاب کی دھمکیوں کو خاطر میں لا سکتے ہیں۔

۸۶۔ قوم عاد کی ہلاکت: یعنی سخت آندھی بھیج کر۔ ان کا قصہ بھی پہلے "اعراف" وغیرہ میں مفصل گذر چکا ہے۔

ع ۸ ۱۱

| | |
|---|---|
| وَ اِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿۱۴۰﴾ | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا |
| كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۱۴۱﴾ | جھٹلایا ثمود نے پیغام لانے والوں کو |
| اِذْ قَالَ لَهُمْ اَخُوْهُمْ صٰلِحٌ اَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿۱۴۲﴾ | جب کہا ان کو انکے بھائی صالح نے کیا تم ڈرتے نہیں |
| اِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِيْنٌ ﴿۱۴۳﴾ | میں تمہارے پاس پیغام لانے والا ہوں معتبر |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوْنِ ﴿۱۴۴﴾ | سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو |
| وَمَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ ۚ اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۴۵﴾ | اور نہیں مانگتا میں تم سے اس پر کچھ بدلہ میرا بدلہ ہے اسی جہان کے پالنے والے پر |
| اَتُتْرَكُوْنَ فِيْ مَا هٰهُنَآ اٰمِنِيْنَ ﴿۱۴۶﴾ | کیا چھوڑے رکھیں گے تم کو یہاں کی چیزوں میں بے کھٹکے |
| فِيْ جَنّٰتٍ وَّ عُيُوْنٍ ﴿۱۴۷﴾ | باغوں میں اور چشموں میں |
| وَّ زُرُوْعٍ وَّ نَخْلٍ طَلْعُهَا هَضِيْمٌ ﴿۱۴۸﴾ | اور کھیتوں میں اور کھجوروں میں جن کا گابھا ملائم ہے |
| وَ تَنْحِتُوْنَ مِنَ الْجِبَالِ بُيُوْتًا فٰرِهِيْنَ ﴿۱۴۹﴾ | اور تراشتے ہو پہاڑوں کے گھر تکلف کے |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوْنِ ﴿۱۵۰﴾ | سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو [۸۷] |

۸۷۔ قوم ثمود کی تکذیب اور حضرت صالح علیہ السلام کی دعوت: یعنی کیا یہ خیال ہے کہ ہمیشہ اسی عیش و آرام اور باغ و بہار کے مزے لوٹو گے؟ اور پہاڑوں کو تراش کر جو تکلف کے مکان تیار کئے ہیں ان سے کبھی نہ نکلو گے؟ یا یہ مضبوط اور سنگین عمارتیں تم کو خدا کے عذاب سے بچا لیں گی؟ اس سودائے خام کو دل سے نکال ڈالو۔ اور خدا تعالیٰ سے ڈر کر میرا کہا مانو۔ میں تمہارے بھلے کی کہتا ہوں۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تُطِيۡعُوۡۤا اَمۡرَ الۡمُسۡرِفِيۡنَ ۱۵۱ | اور نہ مانو حکم بیباک لوگوں کا |
| الَّذِيۡنَ يُفۡسِدُوۡنَ فِى الۡاَرۡضِ وَلَا يُصۡلِحُوۡنَ ۱۵۲ | جو خرابی کرتے ہیں ملک میں اور اصلاح نہیں کرتے [۸۸] |
| قَالُوۡۤا اِنَّمَاۤ اَنۡتَ مِنَ الۡمُسَحَّرِيۡنَ ۱۵۳ | بولے تجھ پر توکسی نے جادو کیا ہے |
| مَاۤ اَنۡتَ اِلَّا بَشَرٌ مِّثۡلُنَا ۚۖ فَاۡتِ بِاٰيَةٍ اِنۡ كُنۡتَ مِنَ الصّٰدِقِيۡنَ ۱۵۴ | تو بھی ایک آدمی ہے جیسے ہم [۸۹] سو لے آکچھ نشانی اگر تو سچا ہے [۹۰] |
| قَالَ هٰذِهٖ نَاقَةٌ لَّهَا شِرۡبٌ وَّ لَـكُمۡ شِرۡبُ يَوۡمٍ مَّعۡلُوۡمٍ ۱۵۵ | کہا یہ اونٹنی ہے اسکے لئے پانی پینے کی ایک باری اور تمہارے لئے باری ایک دن کی مقرر [۹۱] |

۸۸۔ یہ عوام کو فرمایا کہ تم ان بڑے مفسد شیطانوں کے پیچھے چل کر تباہ نہ ہو۔ یہ زمین میں خرابی پھیلانے والے ہیں۔ اصلاح کرنے والے اور نیک صلاح دینے والے نہیں۔

۸۹۔ یعنی ہم سے کون سی بات تجھ میں زائد ہے جو نبی بن گیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ کسی نے جادو کر دیا ہے جس سے تیری عقل ماری گئی۔ (العیاذباللہ)

۹۰۔ معجزے کا مطالبہ: یعنی اگر نبی ہے اور ہم سے ممتاز درجہ رکھتا ہے تو اللہ سے کہہ کر کوئی ایسا نشان دکھلا جسے ہم بھی تسلیم کرلیں پھر فرمائش کی اچھا پتھر کی اس چٹان میں سے ایک اونٹنی نکال دے جو ایسی اور ایسی ہو۔ حضرت صالحؑ نے دعا فرمائی حق تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے یہ نشان دکھلا دیا۔

۹۱۔ اونٹنی کا معجزہ: حضرت شاہ صاحبؒ لکھتے ہیں ""اونٹنی پیدا ہوئی پتھر میں سے اللہ کی قدرت سے، حضرت صالحؑ کی دعا سے وہ چھوٹی پھرتی، جس جنگل میں چرنے یا جس تالاب پر پانی پینے جاتی سب مواشی بھاگ کر کنارے ہو جاتے۔ تب یوں ٹھہرا دیا کہ ایک دن اس پانی پر وہ جائے۔ ایک دن اوروں کے مواشی جائیں""۔

| | |
|---|---|
| وَ لَا تَمَسُّوْهَا بِسُوْٓءٍ فَيَاْخُذَكُمْ عَذَابُ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿۱۵۶﴾ | اور مت چھیڑیو اس کو بری طرح سے پھر پکڑ لے تم کو آفت ایک بڑے دن کی [۹۲] |
| فَعَقَرُوْهَا فَاَصْبَحُوْا نٰدِمِيْنَ ﴿۱۵۷﴾ لا | پھر کاٹ ڈالا اس اونٹنی کو پھر کل کورہ گئے پچتاتے [۹۳] |
| فَاَخَذَهُمُ الْعَذَابُ ط اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ط وَ مَا كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۱۵۸﴾ | پھر آپکڑا ان کو عذاب نے البتہ اس بات میں نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں ماننے والے |
| ع ۸ ۱۹ ۱۲ وَ اِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿۱۵۹﴾ ع | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم کرنے والا |
| كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوْطِ ۨالْمُرْسَلِيْنَ ﴿۱۶۰﴾ صلے | جھٹلایا لوط کی قوم نے پیغام لانے والوں کو |
| اِذْ قَالَ لَهُمْ اَخُوْهُمْ لُوْطٌ اَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿۱۶۱﴾ ج | جب کہا ان کو انکے بھائی لوط نے کیا تم ڈرتے نہیں |
| اِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِيْنٌ ﴿۱۶۲﴾ لا | میں تمہارے لئے پیغام لانے والا ہوں معتبر |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوْنِ ﴿۱۶۳﴾ ج | سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو |
| وَمَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ ج اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۶۴﴾ ط | اور مانگتا نہیں میں تم سے اس کا کچھ بدلہ میرا بدلہ ہے اسی پروردگار عالم پر |
| اَتَاْتُوْنَ الذُّكْرَانَ مِنَ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۶۵﴾ لا | کیا تم دوڑتے ہو جہان کے مردوں پر [۹۴] |

۹۲۔ یعنی اونٹنی کے ساتھ برائی سے پیش نہ آنا ورنہ بڑی سخت آفت ہوگی۔

۹۳۔ اونٹنی کے پاوں کو کاٹنے کا جرم: ایک بدکار عورت کے گھر مواشی بہت تھے، چارے اور پانی کی تکلیف سے اپنے ایک آشنا کو اکسایا، اس نے اونٹنی کے پاوں کاٹ کر ڈال دیے، اس کے تین دن بعد عذاب آیا (موضح القرآن) یہ قصہ بھی پہلے مفصل گذر چکا۔

۹۴۔ حضرت لوط علیہ السلام کی دعوت: یعنی سارے جہان میں سے مرد ہی تمہاری شہوت رانی کے لئے رہ گئے، یا یہ کہ سارے جہان میں سے تم ہی ہو جو اس فعل شنیع کے مرتکب ہوتے ہو۔

| | |
|---|---|
| وَ تَذَرُوْنَ مَا خَلَقَ لَكُمْ رَبُّكُمْ مِنْ اَزْوَاجِكُمْ ؕ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ عٰدُوْنَ ﴿۱۶۶﴾ | اور چھوڑتے ہو جو تمہارے واسطے بنا دی ہیں تمہارے رب نے تمہاری جورویں بلکہ تم لوگ ہو حد سے بڑھنے والے [۹۵] |
| قَالُوْا لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهِ يٰلُوْطُ لَتَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُخْرَجِيْنَ ﴿۱۶۷﴾ | بولے اگر نہ چھوڑے گا تو اے لوط تو تو نکال دیا جائے گا [۹۶] |
| قَالَ اِنِّيْ لِعَمَلِكُمْ مِّنَ الْقَالِيْنَ ؕ ﴿۱۶۸﴾ | کہا میں تمہارے کام سے البتہ بیزار ہوں [۹۷] |
| رَبِّ نَجِّنِيْ وَ اَهْلِيْ مِمَّا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۶۹﴾ | اے رب خلاص کر مجھ کو اور میرے گھر والوں کو ان کاموں سے جو یہ کرتے ہیں [۹۸] |
| فَنَجَّيْنٰهُ وَ اَهْلَهٗۤ اَجْمَعِيْنَ ۙ ﴿۱۷۰﴾ | پھر بچا دیا ہم نے اسکو اور اس کے گھر والوں کو سب کو |
| اِلَّا عَجُوْزًا فِي الْغٰبِرِيْنَ ۚ ﴿۱۷۱﴾ | مگر ایک بڑھیا رہ گئی رہنے والوں میں [۹۹] |
| ثُمَّ دَمَّرْنَا الْاٰخَرِيْنَ ۚ ﴿۱۷۲﴾ | پھر اٹھا مارا ہم نے ان دوسروں کو |

۹۵۔ یعنی یہ خلاف فطرت کام کر کے آدمیت کی حد سے بھی نکل چکے ہو۔

۹۶۔ یعنی یہ وعظ و نصیحت رہنے دو۔ اگر آئندہ ہمیں تنگ کرو گے تو تم کو بستی سے نکال باہر کریں گے۔

۹۷۔ اس لئے ضرور اس پر اظہار نفرت کروں گا اور نصیحت سے باز نہیں آسکتا۔

۹۸۔ یعنی ان کی نحوست اور وبال سے ہم کو بچا اور انہیں غارت کر۔

۹۹۔ حضرت لوط علیہ السلام کی بیوی کی ہلاکت: یہ ان کی بیوی تھی جو ان بدمعاشوں سے مل رہی تھی۔ جب عذاب آیا تو یہ بھی ہلاک ہوئی۔

| | |
|---|---|
| وَ اَمۡطَرۡنَا عَلَیۡہِمۡ مَّطَرًا ۚ فَسَآءَ مَطَرُ الۡمُنۡذَرِیۡنَ ﴿۱۷۳﴾ | اور برسایا ان پرایک برساو سوکیا برا برساو تھا ان ڈرائے ہووں کا [۱۰۰] |
| اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیَۃً ؕ وَ مَا کَانَ اَکۡثَرُہُمۡ مُّؤۡمِنِیۡنَ ﴿۱۷۴﴾ | البتہ اس میں نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں تھے ماننے والے |
| ع ۹/۱۳ وَ اِنَّ رَبَّکَ لَہُوَ الۡعَزِیۡزُ الرَّحِیۡمُ ﴿۱۷۵﴾ ع | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا |
| کَذَّبَ اَصۡحٰبُ لۡـَٔیۡکَۃِ الۡمُرۡسَلِیۡنَ ﴿۱۷۶﴾ ۚۖ | جھٹلایا بن کے رہنے والوں نے پیغام لانے والوں کو [۱۰۱] |
| اِذۡ قَالَ لَہُمۡ شُعَیۡبٌ اَلَا تَتَّقُوۡنَ ﴿۱۷۷﴾ ۚ | جب کہا ان کو شعیب نے کیا تم ڈرتے نہیں |
| اِنِّیۡ لَکُمۡ رَسُوۡلٌ اَمِیۡنٌ ﴿۱۷۸﴾ ۙ | میں تم کو پیغام پہنچانے والا ہوں معتبر |
| فَاتَّقُوا اللّٰہَ وَ اَطِیۡعُوۡنِ ﴿۱۷۹﴾ ۚ | سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو |
| وَ مَاۤ اَسۡـَٔلُکُمۡ عَلَیۡہِ مِنۡ اَجۡرٍ ۚ اِنۡ اَجۡرِیَ اِلَّا عَلٰی رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۱۸۰﴾ ؕ | اور نہیں مانگتا میں تم سے اس پر کچھ بدلہ میرا بدلہ ہے اسی پروردگار عالم پر |

۱۰۰۔ قوم لوط پر عذاب: یعنی ان کی بستیاں الٹ دیں اور آسمان سے پتھروں کا برساو کیا۔ سو ڈھیر ہو کر رہ گئے۔ ان کا قصہ بھی مفصل اعراف وغیرہ میں گذر چکا۔

۱۰۱۔ حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم اصحاب ایکہ: ابن کثیرؒ نے لکھا ہے کہ "اصحاب ایکہ" وہ ہی قوم مدین ہے۔ "ایکہ" ایک درخت تھا جسے یہ لوگ پوجتے تھے، اسی نسبت سے "الایکہ" کہا گیا۔ اور اسی لئے شعیبؑ کو "اخوہم" سے تعبیر نہیں فرمایا۔ کیونکہ انبیاء کی اخوت محض قومی و نسبی تعلقات پر مبنی تھی۔ اگر "مدین" کہتے تو "اخوہم" کہنا موزوں تھا جب "اصحاب الایکہ" کہہ کر ایک مذہبی نسبت سے ذکر کیا تو اس حیثیت سے "اخوہم" فرمانا حضرت شعیبؑ کی شان کے مناسب نہ تھا۔ بہرحال "مدین" اور

"اصحاب ایکہ" ایک قوم ہے اور شعیبؑ اسی قوم کی طرف مبعوث ہوئے تھے۔ پہلے بھی اس کے متعلق کچھ بحث گذر چکی۔

| | |
|---|---|
| اَوۡفُوا الۡكَيۡلَ وَ لَا تَكُوۡنُوۡا مِنَ الۡمُخۡسِرِيۡنَ ﴿۱۸۱﴾ | پورا بھر کر دو ماپ اور مت ہو نقصان دینے والے |
| وَزِنُوۡا بِالۡقِسۡطَاسِ الۡمُسۡتَقِيۡمِ ﴿۱۸۲﴾ | اور تولو سیدھی ترازو سے [۱۰۲] |
| وَلَا تَبۡخَسُوا النَّاسَ اَشۡيَآءَهُمۡ وَلَا تَعۡثَوۡا فِى الۡاَرۡضِ مُفۡسِدِيۡنَ ﴿۱۸۳﴾ | اور مت گھٹا دو لوگوں کو ان کی چیزیں اور مت دوڑو ملک میں خرابی ڈالتے ہوئے [۱۰۳] |
| وَ اتَّقُوا الَّذِىۡ خَلَقَكُمۡ وَ الۡجِبِلَّةَ الۡاَوَّلِيۡنَ ﴿۱۸۴﴾ | اور ڈرو اس سے جس نے بنایا تم کو اور اگلی خلقت کو |
| قَالُوۡۤا اِنَّمَاۤ اَنۡتَ مِنَ الۡمُسَحَّرِيۡنَ ﴿۱۸۵﴾ | بولے تجھ پر تو کسی نے جادو کر دیا ہے |
| وَمَاۤ اَنۡتَ اِلَّا بَشَرٌ مِّثۡلُنَا وَ اِنۡ نَّظُنُّكَ لَمِنَ الۡكٰذِبِيۡنَ ﴿۱۸۶﴾ | اور تو بھی ایک آدمی ہے جیسے ہم اور ہمارے خیال میں تو تو جھوٹا ہے [۱۰۴] |
| فَاَسۡقِطۡ عَلَيۡنَا كِسَفًا مِّنَ السَّمَآءِ اِنۡ كُنۡتَ مِنَ الصّٰدِقِيۡنَ ﴿۱۸۷﴾ | سو گرا دے ہم پر کوئی ٹکڑا آسمان کا اگر تو سچا ہے [۱۰۵] |

۱۰۲۔ ناپ تول میں کمی بیشی نہ کرو: یعنی معاملات میں خیانت اور بے انصافی مت کرو۔ جس طرح لینے کے وقت پوا ناپ تول کر لیتے ہو دیتے وقت بھی پورا ناپ تول کر دو۔

۱۰۳۔ یعنی ملک میں ڈاکے مت ڈالو اور لوگوں کے حقوق نہ مارو۔

۱۰۴۔ یعنی دعوئے نبوت میں اور عذاب وغیرہ کی دھمکیوں میں۔

۱۰۵۔ قوم شعیب علیہ السلام کی گستاخی: اگر سچا ہے تو آسمان کا یا بادل کا کوئی ٹکڑا گروا کر ہم کو ہلاک کیوں نہیں کر دیتا۔

| | |
|---|---|
| قَالَ رَبِّيٓ اَعۡلَمُ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۱۸۸﴾ | کہا میرا رب خوب جانتا ہے جو کچھ تم کرتے ہو[۱۰۶] |
| فَكَذَّبُوۡهُ فَاَخَذَهُمۡ عَذَابُ يَوۡمِ الظُّلَّةِ ؕ اِنَّهٗ كَانَ عَذَابَ يَوۡمٍ عَظِيۡمٍ ﴿۱۸۹﴾ | پھر اس کو جھٹلایا پھر پکڑ لیا ان کو آفت نے سائبان والے دن کی بیشک وہ تھا عذاب بڑے دن کا[۱۰۷] |
| اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ وَ مَا كَانَ اَكۡثَرُهُمۡ مُّؤۡمِنِيۡنَ ﴿۱۹۰﴾ | البتہ اس بات میں نشانی ہے اور ان میں بہت لوگ نہیں ماننے والے |
| ع ۱۰ ۱۶ ۱۴ وَ اِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الۡعَزِيۡزُ الرَّحِيۡمُ ﴿۱۹۱﴾ | اور تیرا رب وہی ہے زبردست رحم والا |
| وَ اِنَّهٗ لَتَنۡزِيۡلُ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۱۹۲﴾ | اور یہ قرآن ہے اتارا ہوا پروردگار عالم کا |
| نَزَلَ بِهِ الرُّوۡحُ الۡاَمِيۡنُ ﴿۱۹۳﴾ | لیکر اترا ہے اسکو فرشتہ معتبر |
| عَلٰى قَلۡبِكَ لِتَكُوۡنَ مِنَ الۡمُنۡذِرِيۡنَ ﴿۱۹۴﴾ | ترے دل پر کہ تو ہو ڈر سنا دینے والا[۱۰۸] |

۱۰۶۔ یعنی وہ ہی جانتا ہے کہ کس جرم پر کس وقت اور کتنی سزا ملنی چاہئے۔ عذاب دینا ہمارا کام نہیں ۔ ہمارا کام ہشیار کر دینا تھا، سو کر چکے۔

۱۰۷: قوم شعیب علیہ السلام پر سائبان کا عذاب: سائبان کی طرح ابر آیا اس میں سے آگ برسی، نیچے سے زمین کو بھونچال آیا اور سخت ہولناک آواز آئی، اس طرح سب قوم تباہ ہوگئی۔ ان کا قصہ بھی پہلے مفصل گذر چکا ہے ایک نظر وہاں کے فوائد پر ڈال لی جائے۔

۱۰۸۔ قرآن کریم کا نزول قلب رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر: "آغاز سورت میں قرآن کریم کا ذکر تھا اور اس کی تکذیب پر دھمکی دی گئی تھی، درمیان میں مکذبین حق کے واقعات بیان ہوئے یہاں سے پھر مضمون سابق کی طرف عود کیا گیا ہے۔ یعنی قرآن کریم وہ مبارک اور عظیم الشان کتاب ہے جسے رب العالمین نے اتارا، جبریل امین لیکر اترے اور تیرے پاک و صاف قلب پر اتاری

